اتنی بات نندجی کے مکھ سے سنتے ہی گوپ سب آپسمین کہنے لگے کہ بھائی ہمنے تو یہ تبھی جانا تھا جب سری کرشن نے گوبردھن نکھ پر دھارن کر برج کی رچھیا کری تھی کہ نند مہر کے گھر آدپرکھ نے آ کے اوتار لیا ہی۔

ایسے آپسمین کہہ پھر سب گوپون نے ہاتھ جوڑ کرشن سے کہا کہ مہاراج آپ نے ہمین بہت دن بھرمایا پر اب سب تمہارا بھید پایا تمہین جگت کے کرتا دکھ ہرتا ہو ترلوکی ناتھ دیا کر اب ہمین بیکنٹھ دکھاے یہ سنا جبکہ سری کرشن نے چھن بھر مین بیکنٹھ رچ اونھین برج ہی مین دکھایا دیکھتے ہی برج باسیون کو گیان ہوا تو کر جوڑ سر جھکا کر بولے کہ ناتھ تمہاری مہما اپرم پار ہے ہم نہین کہہ سکتے پر آپکی کرپا سے آج ہمنے جانا کہ تم نارائن ہو بھوم کا بھار اوتارنے کو سنسار مین جنم لے آئے ہو شکدیوجی بولے کہ مہاراج جب برج باسیون نے اتنی بات کہی تبھین کرشن چندر نے سب کو موہت کر جو بیکنٹھ کی رچنا رچی تھی سو اوٹھا لی اور اپنی مایا پھیلا دی تو سب گوپون نے سپنا سا جانا اور نندجی نے بھی مایا کے بس ہو کرشن کو اپنا پتر ہی کر مانا۔

## ادھیاے تیسواں راس لیلا کے برنن مین

اتنی کتھا سنا سری شکدیوجی بولے وہ وہاجبسے ہر گوپن ست تیسوراس لیلا راس + اب تیسواں ادھیاے کہون جیسو بدھ ہری کاس + جب سری کرشن جی نے چیرہری تھی تب گوپیونکو یہ بچن دیا تھا کہ ہم کارتک مہینے مین تمہارے ساتھ راس کرینگے تبھین سے گوپی راس کی آس کیے من مین اوداس رہین اور نت اوٹھ کارتک ماس ہی کو منایا کرین اونکے مناتے مناتے سکھ دائی سرد رت آئی۔

**چوپائی** لاگو جب تے کاتک ماس + گھام سیت برکھا کو ناس + نرمل جل سرور بھر رہے + پھولے کنج ہوے ڈہڈہے + کمل کرنت کامنی + پھولین دیکھ چندجامنی + جکیئی ملن کمل کو بھلانے + بچھرت ستر پیان کوناتے

ایسے کہہ سری شکدیو من پھر بولے کہ پرتھی ناتھ ایکدن سری کرشن چندر کاتک پونو کی رات کو نکل گھر سے باہر آئے دیکھین تو نرمل آکاس مین تارے جھلک رہے ہین اور چاندنی دسو دسا مین پھیل رہی ہے سیتل سگند دست مند گت پون بہ رہی ہے اور ایک اور سگھن بن کی چھب ادھک ہی سو بھا دے رہی ہے ایسا سمان دیکھتے ہی اونکے من مین آیا کہ ہمنے گوپیون کو یہ بچن دیا ہی کہ سرد رت مین تمہارے ساتھ راس کرینگے سو پورا کیا چاہیے یہ بچار بن مین جا کے کرشن نے بانسری بجائی بنسی کی دھن سنتے ہی سب برج ناری برہ کی ماری کام آتر ہوے اتی گھبرائین ندان کو سب کی مایا چھوڑ کل کان گرہ کاج تج ہڑبڑا کے اولٹا پلٹا سنگار کر اوٹھ دھائین ایک گوپی جو اپنے پت کے پاس سے اوٹھ چلی تو اوسکے پت نے باٹ مین جا روکا

اور پھیر کر گھر لے آیا جانے نہ پایا تب تو وہ ہر کا دھیان کر دیہہ چھوڑ سب سے پہلے جاے ملی اوسکے چت کی پریت دیکھ کرشن چندر نے تُرت مُکت گت دی۔

اتنی کتھا سن سری شکدیو جی سے راجہ پریچھت نے پوچھا کہ کرپا ناتھ گوپی نے سری کرشن جی کو ایشر جان کر نہین مانا کیول پکھی کی باسنا کر بھجا وہ مکت کیسے ہوئی سو سمجھا کر کہو جو میرے من کا سندیہہ جاے سری شکدیو جی بولے دھرما اوتار جو جن کرشن کی مہمان جانے بھی گن گاتے ہین وے بھی نرسندیہہ بھگت مکت پاتے ہین جیسے کوئی بن جانے امرت پیے گا وہ بھی امر ہو جائیگا اور جو جان کر پیے گا اوسے بھی وہی گن ہوگا یہ سب جانتے ہین کہ پدارتھ کا گن پھل بن ہوئے رہتا نہین ایسے ہر بھجن کا پرتاپ ہے کہ کوئی کسی بھاؤ سے بھجے مکت ہوئیگی دوہا جپ مالا چھاپا تلک سری نہ ایکو کام۔ من کاچے ناچے برتھا ساچے راچے رام اور سنو جسنے جیسے بھاوسے ہر کرشن کو مانکے مکت پائی سو کہتا ہون کہ نند جسودا نے تو پتر کر سمجھا گوپیون نے پت کر پوجا کنس نے بھی کر بھجا گوال بالون نے متر کر جپا پانڈون نے پریتم کر جانا سسپال نے ستر کر مانا جدبنسیون نے اپنا کر کھانا اور جوگی جتی منون نے ایشر کر دھیایا پرانت مین مکت پدارتھ سب ہی نے پایا جو ایک گوپی پربھو کا دھیان کر کے تری تو کیا اچرج ہوا یہہ سن راجہ پریچھت نے سری شکدیو مُن سے کہا کہ کرپا سندھو میرے من کا سندیہہ گیا اب کرپا کر آگے کتھا کہیے سری شکدیو جی بولے کہ مہاراج جس کال سب گوپیان اپنے اپنے جتھ لیے سری کرشن چندر جگت ادجاگر روپ کے ساگر سے دھاے کر جاے ملین کہ جیسے چوماسے کی ندیان بل کر سمدر کو جاے ملین اوس سمے کی سوبھا بہاریلال کی کچھ برنی نہین جاتی کہ سب سنگار کر سندر مُور بنکا دھرے ایسے من بھاونے سُندر سُہاونے لگتے تھے کہ برجناری ہر چھب دیکھتے ہی چھک رہین تب موہن اونکی چھیم کسل پوچھ رو کھے ہو بولے کہ کہو رات سمے بھوت پریت کی بریا بھیا ونی باٹ کاٹ اولٹے پلٹے کپڑے ابھوکھن پہنے اَتِ گھبرائین کون بپت کی ماری اس مہابن مین تم کیسے آئین ایسا ساہس کرنا ناری کو اوچت نہین استری کو کہا ہی کہ کاترمیت کو دیکھتی کروپ کوڑھی کانا اندھا بولا لنگڑا دلدری کیسا ہی پت ہو پر اُسے اوسکی سیوا کرنی جوگ ہے اسی مین اوسکا کلیان ہے اور جگت مین بڑائی ہے کلونتی پت برتا کا دھرم ہے کہ پت کو چھن بھر نہ چھوڑے اور جو استری اپنے پرکھ کو چھوڑ پر پُرکھ کے پاس جاتی ہے سو جنم جنم نرک پاتی ہے ایسے کہہ کرشن پھر بولے کہ سنو تم نے آسے سکھن بن نرمل چاندنی اور جمنا تیر کے سوبھا دیکھی اب گھر جاے من لگا کر کنت کی سیوا کرو اسی مین تمہارا

سب بھانت بھلا ہی اتنا بچن سری کرشن کے مکھ سے سنتے ہی سب گوپی ایک بار لو اچیت ہوا پار سوچ
ساگر مین پڑین پیچھے چوپائی نیچے چیتے اوسا سین لین ۔ پیڈ نکھ تے بھوکھودت بھین ۔ یون درگ
سے چھوٹے جل دھارا ۔ مانو ٹوٹے موتی ہارا ۔ نذران دکھہ سے گھبرا کے رو رو کہنے لگین کہ تم بڑے ٹھگ
ہو پہلے تو بنسی بجاے اچانک ہمارا گیان دھیان من دھن ہر لیا اب نردئی ہو کپٹ کر کٹھور بچن کہ پران لیا چاہتے ہو
یون سنا ہی پھیر بولین ۔ دوہا ۔ لوگ کو تم گھر پت تجے تجی لوک کی لاج ۔ ہین اناتھ کو نہین راکھہ سرن برجراج ۔
اور جو جن تمھارے چرنون مین رہتے ہین سو دھن تن لاج بڑائی نہین چاہتے اونکے تو تمھین ہو جنم جنم کے کنت
ہے پیرا ان روپ بھگونت چوپائی کہین کہا جاے ہم گھر بید ۔ اُنچھے بران تمھارے نیہہ + اتنی بات کے
سنتے ہی سری کرشن چندر نے مسکرا کے گوپیونکو نکٹ بولا کہا جو تم راچی ہو اس رنگ تو کھیلو راس ہماری
سنگ یہ بچن سن گوپی دکھہ تج پرسنتا سے چارو اور گھر آئین اور ہر مکھ نرکھہ نرکھہ لوچن سپھل کرنے لگین
دوہا ۔ ٹھاڑھے بیچ جو سیام گھن یہ چھب کا سن کیل ۔ منو نیل گر ترے تین او بچے کنچن بیل ۔ آگے
سری کرشن جی نے اپنی مایا کو آگیا کی کہ ہم راس کرینگے اوسکے لیے تو اچھا استھان رچ اور یہان کھڑی
رہو جو جو جس لست کی آگیا کرے سو سو لا دیجو تب اوسنے سنتے ہی جمنا تیر جاے ایک کنچن کا منڈل آکار بڑا
چوترا بناے موتی ہیرے جڑا اوسکے چارو اور پلو سہت کیلے کے کھنبے لگاے ترن مین بندنوار بھانت بھانت کے
پھولونکے لا باندھ آ سری کرشن چندر سے کہا وے سنتے ہی پرسن ہو سب برج باریونکو ساتھہ لے جمنا تیر کو چلی
وہان جاے دیکھین تو چندر منڈل سے راس منڈل کے چوترے کی چاپ چوگنی سوبھا دے رہی ہے اوسکے چارو اور
ریتی چاندنی سی پھیل رہی ہے پون سگندھ ستیل میٹھی چل رہی ہے اور ایک اور سگھن بن کی ہریالی
اوجیالی رات مین ادھک چھب دے رہی ہے ۔

اس چھبے کو دیکھتے ہی سب گوپی مگن ہو اوسی استھان کے نکٹ مان سرور نام جو ایک تال تھا تسکے تیر جاے
من مانتے ستھرے بستر آبھوکھن پہن نکھ سکھ سو سنگار کر اچھے باجے بین پکھاوج آدسر باندھ لے آئین اور پریم
مدماتی ہو سوچ سنکوچ تج سری کرشن کے ساتھہ مل لگین بجانے گانے ناچنے اوس سمے سری گوبند گوپیون
کی منڈلی کے بیچ ایسے سہاونے لگتے تھے جیسے تارا منڈل مین چندرمان ۔

اتنی کتھا کہہ سری شکدیو جی بولے کہ سنو مہاراج جب گوپیون نے گیان ہین بیک چھوڑ اس مین ہر کو بکھی
پت کر مانا اور اپنے آدھین جانا تب کرشن چندر نے من مین بچارا چوپائی اب مو ان اپنے بس جانیو ۔

بیت بکہتے سہم من مین آنیو پھینٹن آگیان لاج تج دیہہ چہ لٹین پکرین کنت سینہ چہ گیان دھیان ملکے سب راینہ چہ چہاندجا دن ان گرب بڑھایو ہے دیکھون مجھہ بن پیچھے تمہین کیا کرتی ہین اور کیسے رہتی ہین ایسے بچار سہی رادھکا کو ساتھہ لے سری کرشن چیندر انتر دھیان ہوئے

## ادھیاے اکتیسوان گوپی برہ کے برن مین

شکدیو مُن بولے کہ مہاراج ایکا ایکی سری کرشن چیندر کو نہ دیکھتے ہی گوپیون کی آنکھون کے آگے اندھیر آگیا

## تلاش کرنا گوپیونکا صحرا مین



اور اتِ دکھہ پاے ایسی اکلائین کہ جیسے بن کھوئے سرپ گھبراتا ہے اسمین ایک گوپی کہنے لگی دو دیا کہو سکھی موہن کہان گئے ہمین چہٹکا ے چہ تب سے گلبہیان دھرے ہی ہتے اور لاے جہ ابھی تو ہمارے سنگ ملے ملے راس بلاس کررہے تھے اتنے ہی مین کہان گئے تم مین سے کسینے جاتے نہ دیکھا یہ بچن سن برجناری برہ کی ماری نپٹ اوداس ہو ہاے ہاے کر بولین دو دیا کہان جائین کیسی کرین کاسو کہین لکار ہے ہین کت کچھہ نہین جانہیہ کیونکر ملین مرارہ الیسے کہہ ہر ماتی ہو سب گوپی چار و اور ڈھونڈھ ڈھونڈھ گن گاے گاے روے روے پکین پکارنے چہپائی ہمکو کیون چہانڈ یو برجناتھہ چہ سربس دیا تمہارے ہاتھہ چہ جب وہان نپایا تب آگے جاے آپسمین بولین کہ سکھی یہان تو ہم کسیکو نہین دیکھتے کس سے پوچہین کہ کدھر گئے تون من ایک

گوپی نے کہا کہ سنو آے ایک بات میرے جی مین آئی ہے بی جتنے اس بن مین برش بیلچی ہر جیو ہین سو سب رکھی ہین
ہین سری کرشن لیلا دیکھنے کو اوتار لے آئے ہین انھین سے پوچھو کہ دیہان کدھر سے دیکھتے ہین جدھر ہر گئے
ہونگے تدھر بتا دینگے اتنا بچن سنتے ہی سب گوپی برہ سے بیاکل ہوکیا جر کیا چتن ایک ایک سے لگین پوچھنے چوپائی
ہے بیپل پاکر بیر لما بن کرو چ سریر پراوپکاری تم ہی بھئے برچھ روپ برتجی پرلٹے گھام سہت رکھا
وکھ سہو نکاج پرائی ٹھاڑھے رہو لگا پھول پھول پھل دار تن سون کرت پرائی سار سب تاسن دھن
ہر نند لال گئے ادہر کو کہو دیا لا ہے کدمب انبا کچنار تم کہون دیکھے جات مراری ہے اشوک چنپا کرہبیر
جات بکھی تم کہون بل بیر تلسی ہر کی اتی پیاری تن تین کہون ترا کمت نیاری پھولی آج ملے ہر آئے تم ہون
کوکہن دیت بتائے جاتی جہی مالتی مائی جات بین نکسے کنور کنہائی مرگن رکھا رکہین بہ جبنا ری جات تم جات دیکھی
بنواری آتنا کہہ سری شکدیو جی بولے کہ مہاراج اسی ریت سے گوپی اشٹ بلچھی بل سے پوچھتے پوچھتے تو سری کرشن
مئی ہو یو تیا او سے اوسب کرشن کی بال لیلا کرنے لگین اور ڈھونڈھنے ندان ڈھونڈھنے ڈھونڈھتے کتنی ایک
دور جلے دیکھین تو سری کرشن چندر کے چرن چنہہ کمل بجر دھوج انکش سہت ریت پر جگمگا رہے ہین
دیکھتے ہی بیر جبنا ری جس رج کو سر نر منی کھوجتے ہین تس رج کو ڈنڈوت کر سر چڑھا ہر کے ملنے کی آس دھر وہان
سے بڑھین تو دیکھا اون چرن چنہون کے پاس پاس ایک ناری کو بھی پانون پڑے ہوئے ہین اوسے دیکھ اچرج
کر آگے جاے دیکھین تو ایک ٹھور کومل پاتون کی بچھونے پر سندر چہرا آدرپن پڑا ہے اوس سے پوچھنے لگین جب
وہ بھی برہ بھرا نہ بولا تب اونھون نے آپسمین پوچھا کہو آلی یہ کیونکر لیا اوسی سمے جو پیاری کے بن کی جانتی
تھی اوسنے اوتر دیا کہ سکھی جب پیتم پیاری کی چوٹی گوندھنے بیٹھے اور سندر بدن بلوکنے مین انترپٹ ہوا اس سمے
پیاری نے درپن ہاتھ مین لے پیا کو دیکھا یا تب سری مکھ کا پرچھا نوان سمکھ ہوا یہ بات سن گوپیان
کچھ نہ کوپیان اور کہنے لگین کہ اوسنے شیو پاربتی کو اچھی ریت سے پوجا ہے اور بڑا تپ کیا ہے جو پران پت کے
ساتھ ایکانت مین نڈر ہو بہار کرتی ہے مہاراج ادہر تو سب گوپی برہ مدماتی بک بک جھک جھک ڈھونڈھتی
ہی پھرتی تھین کہ اودھر سری رادھکا جی ہر کے ساتھ ات سکھ مان پریتم کو اپنے بس جان آپکو سب سے
بڑا ٹھان من مین ابھمان آن بولین کہ پیارے اب مجھسے چلا نہین جاتا کاندھے چڑھا لے چلئے اتنی بات کہ
سنتے ہی گرب بھنجن انترجامی سری کرشن چندر نے مسکرا کے بیٹھ کر کہا کہ آؤ ہمارے کاندھے چڑھ لیجے جب
وہ ہاتھ بڑھا کے چڑھنے کو ہوئین تب سری کرشن انتردھیان ہوگئے جون ہاتھ بڑھا کے چڑھنے کو ہوئین

تیون ہاتھ پسارے کھڑی ہی رہ گئین ایسے کہ جیسے گگن سے مان کرکے دامنی بچھڑ رہی ہو کے چندر سے چندرکا روس
پیچھے رہ گئی ہو اور گورے تن کے جوت چھوٹ پڑتی تھی پر یون چھب دے رہی تھی کہ ماتو سندر کنچن کی بھوم کھڑی ہے
نینون سے جل کی دھار بہہ رہی ہے اور سباس کے بس جو مکھ کے پاس بھنورے آ آ بیٹھتے تھے اونھین بھی اوڑا نہ سکتی
تھی اور ہای ہاے کر کرشن برہ کے ماری اس بھانت رو رہی تھی اکیلی کہ جسکے رونے کی دھن سن سب روتے تھے
پشو پنکھی اور درم بیلی اور یون کہہ رہی تھی جو پاپی ہا ہا ناتھہ پرم ہت کاری کہان گئے سو چھند ہماری چرن
سرن داسی مین تیری کرپا سندھو لیجے سدھ میری اتنے مین سب گوپی بھی ڈھونڈھتی ڈھونڈھتی اوسکے پاس
پہونچین اور اوسکے گلے مل ان سبھون نے ایسا سکھ مانا کہ جیسے کوئی مہا دھن کھوے آدھا دھن پائے سکھ مانے
ندان سب گوپی بھی اوسے اتی دکھت جان ساتھ لے مہا بن مین پیٹھین اور جہان تک اوجیالا دیکھا تہان تک
گوپیون نے بن مین کرشن چندر کو ڈھونڈھا جب سگھن بن کے اندھیرے مین راہ نہ پائی تب وے وہان
سے پھر کر دھیرج دھر ملنے کی آس کر جمنا کے اوسی تیر آ بیٹھین جہان کرشن چندر نے اونکو سکھ دیا تھا

## ادھیاے تینتیسوان ۳۳ گوپیون کی کٹھن برہ کے برنن مین

سری شکدیو جی بولے کہ مہاراج سب گوپی جمنا تیر پر بیٹھ پریم مدماتی ہو ہر کے چرتر اور گن گانے لگین کہ
پریتم تم جب سے برج مین آئے تب سے نئے نئے سکھ یہان آئی کر چھائے لچھمی نے تمھارے چرن کے آس کیا ہے
اچل آکے باس ہم گوپی ہین داسی تمھاری سدھ لیجے دیا کر ہماری جب سے سندر سانولی سلونی مورت ہر ہیری
تب سے ہوئین ہین بن مول کی چیری تمھاری نین بانون نے ہتے ہین ہیہ ہمارے سو پیارے لکھے بن تمھارے
جاتے ہین جیو ہمارے اب کرپا کیجے بیچ کر کٹھور ریگ ہمین درشن دیجیے جو تمھین مارنا ہی تھا تو کیھا ہر آگ اور جل سے
کسلیے بچایا تمھین مرنے کیون نہ دیا تم کیول جسودا سُت نہین ہو تمھین برھما رودر اندر آدی دیوتی کر سب لائی ہین
سنسار کی رچھا کے لیے ہے ہر ان ناتھ ہمین ایک اچرج بڑا ہے کہ جو اپنون ہی کو مارو گے تو رکھواری کسکی
کروگے پریتم تم انترجامی ہو ہمارے دکھ ہرمن کی آس کیون نہین پوری کرتے کیا ابلاؤن پر سورتا دکھاتے ہے
ہی پیارے جب تمھاری سند مسکان پیار بھری چتون اور بھوون کی مرور نینون کی سُسک گریوا کی لٹک اور
باتون کی جھنک ہمارے جی مین آتی ہے تب کیا کیا نہ دکھ پاتی ہین اور جس سمے تم گو چرانے جاتے تھے بن مین
تس سمے تمھارے چرن کومل کا دھیان کرنے سے بن کے کنکر کانٹے آ کھٹکتے تھے ہمارے من مین جھور کے گئے
سانجھ کو پھر آتے تھے تس پر بھی چار پہر چار جگ جناتے تھے جب سنمکھ بیٹھ سندر مدن نہارتی تھین -

تب اپنے جی مین بچارتی تھین کہ برھما کوئی برا مورکھہ ہی ہو جو پلک بنائی ہین ہمارے اکٹک دیکھنے مین بادھا ڈالنے کو اتنی کتھا کہ شکدیو جی بولے کہ مہاراج اسی ریت سے سب گوپی برہ کی ماری کرشن چندر کے گن اور چرتر انیک پرکار سے گاے گاے ہاری تس پر بھی نہ آئے بہاری تب تو بیٹ نراس ہو ملنے کی آس نہ کر جینے کا بھروسا چھوڑ رات ادھیر تا سے اچیت ہو گر ایسے روے پکارین کہ سنکر چر اچر دکھت بھیے بھاری۔

## ادھیای تینتیسوان ۳۳ گوپی کرشن سمباد کے برنن مین

شکدیو جی بولے کہ مہاراج جب سری کرشن انترجامی نے جانا کہ اب یہی گوپیان مجھہ بنا جیتی نہ رہین گی چھپے تب تن ہی مین پرگٹ بھیے نندنندن یون ۔ درشٹ بند کر چھپے ہیر کے پرنٹ د جیون ۔ آے ہر دیکھے جبے سبے اوٹھین یون چیت ۔ پران پڑے جون مرتک مین اندرے جگے اچیت ۔ بن دیکھے من سکو یاکل یون ہیو بھانو من منہہ بھونک سے دس کے گیو ۔ پر پھر ی پر یہ جان پہونچے آی کے ۔ امرت بلین پیج لیے سب جیا ہی کے دو ہا منو کمل نس بلن ہین ایسے ہی برجبال ۔ کندکل ب چھب دیکھہ کے پھولے نین لبشال ۔ اتنی کتھا کہہ سری شکدیو جی بولے کہ مہاراج کرشن چندر آنند کند کو دیکھتے ہی سب گوپیان ایکا ایکی برہ ساگر سے نکل اونکے پاس جای ایسی پرپھلت ہوئین کہ جیسے کوئی اتھاہ سمدر مین ڈوب تھاہ پاے پر سن ہو اور چار وار سے گھیر کر کھڑی ہوئین جب سری کرشن اونھین ساتھہ لیے وہان آئے جہان پہلے راس بلاس کیا تھا پانتے ہی ایک گوپی نے اپنی اوڑھنی اوتار سری کرشن کے بیٹھنے کو بچھا دی جیون وے اوس پر بیٹھے تیون کئی ایک گوپی کرودھ کر بولین کہ مہاراج تم بڑے کپٹی پرایا من دھن لے جانتے ہو پر کسیکا گن کچھہ نہین مانتے اتنا کہہ آپسمین کہنے لگین دوہا گن چھانڈے اوگن لیے رہے کپٹ من بھای ۔ دیکھو سکھی بچار کے تاسون کہا بساے ۔ یہ سن ایک سکھی اونمین سے بولی کہ سکھی تم الگی رہو انپر کہے کچھہ سو بھا نہین پاتی دیکھو مین کرشن ہی سون کہتی ہون یون کہہ اوسنے سری کرشن سے مسکرا کر پوچھا کہ مہاراج ایک بن کیے گن مان لے اور دوسرا کیے گن کا بدلا دے تیسرا گن کے بدلے اوگن کرے چوتھا کیے گن کو من مین نہ دھرے ان چارونمین کون بھلا ہی اور کون برا یہ تم سمجھا کر ہمسے کہو سری کرشن چندر بولے کہ تم سب چت دیکر سنو بھلا اور برا مین سمجھا کر کہتا ہون اوتم تو وہ ہی جو بن کیے کرے جیسے پتا پتر کو چاہتا ہی اور کیے پر کرنے سے کچھہ پن نہین سو ایسے ہین جیسے بچھڑے کے ہیت گو دودھ دیتی ہی اور گن کو اوگن ملنے تسے شتر جانتے سب سے برا اکرتگنی جو کیے کو میٹے اتنا بچن سنتے ہی جب گوپیان آپسمین ایک ایک کا موتھہ دیکھہ ہنسنے لگین تب تو سری کرشن چندر گھبرا کر بولے کہ سنو مین ان چار کی گنتی مین نہین اور تم جان کے ہنستی ہو

پر میری تو یہ ریت ہے کہ جو مجھسے جس بات کی اچھا کرتا ہے تسکے من کی بانچھا پوری کرتا ہون جو تم یہ کہو کہ تمھاری یہ چال ہے تو ہمین بن مین کیون چھوڑ گئے اسکا کارن یہ ہے کہ مین نے تمھاری پریت کی پریکچھا لی اس بات کا مت برا مانو سیر اکہا سچ ہی جانو یون کہہ پھر بولے **چوپائی** اب ہم پر چو لیو تمھارو ٭ کینیو سمرن دھیان ہمارو ٭ مو ہن سون تم پریت بڑھائی ٭ مانو نردھن سنپت پائی ٭ ایسے آئین میری کاج ٭ تج کے بید لوک کی لاج ٭ جیون بیراگی چھانڈ گیہہ ٭ من دے ہر سون کرے سنیہہ ٭ کہا تہاری کرین بڑائی ٭ ہم سون ملٹو ویونہ جائی ٭ جو برھما کے سو برس جئین تو بھی ہم تمھاری رن سے اوُرن نہ ہونگے ٭

## ٭ بنا راس منڈل کا اور گلفشانی دیوتون کی

## ادھیای چونتیسوان بیچ ادھیای راس لیلاکے برنن مین

سری شکدیو منی بولے کہ راجہ جب سری کرشن چندر نے اس ڈھب سے رس کے بچن کہے تب تو سب گوپیان من چھوڑ سب دکھ ہو کر ہرسے مل بھانت بھانت کے سکھ مان آنند مگن ہو کیل کرنے لگین تس سمے دو ہار کرشن جگ مایا تھی بھی انس ہو وہ یہ وہ سب کو سکھ چاہت دیو لیلا پرم سینہ ٭ جتنی گوپیان تھین تتنے ہی سری کرشن چند نے دھار اوسی راس منڈل کے چبوترے پر سبکو ساتھ لے پھر راس بلاس کا آرنبھ کیا **چوپائی** دو دو گوپی جہان ہاتھ تنکے بیچ بیچ یہ ساتھ ہاتھ اپنا اپنے [illegible] سب جانے وہ نہیں دوسرے کو جانے ٭ لگے [illegible]

انگرن سب دیئے ہوئے پر مدت پھیرین سنگ ہرلیے ہوئے گوپی بیچ نند کشور پہ مگھن گھٹا دامن چھبی اوڑھے شیام کرشن
گورے ہی برجبالا ہوئے مانو کنک نیل من مالا پہ مہاراج ایسی ریت سے کھڑے ہو۔ گوپی اور کرشن انیک پرکار کے باجون
کے سر ملائے ملائے کٹھن کٹھن راگ الاپ الاپ بجائے بجائے گانے لگے اور نیکھی جو کبھی اڑی گوڑی دو گن تیگن کی
تانین اوپجین لے لے بول تتائے تتائے لگین ناچنے اور آنند مین ایسی مگن ہوئین کہ اونکو تن من کی بھی سدھ نہ تھی
کہین اونکا انچل اوگھرا جاتا تھا کہین الکا لٹ کھسل ایدھر موتیون کے ہار ٹوٹ ٹوٹ گرتے تھے اور ادھر
بن آل پسینے کی بوند ماتھے پر موتیون کی لڑی سے جھلکتے تھے اور گوپیون کے گورے گورے مکھڑے پر الکین یون
بکھر رہی تھین کہ جیسے امرت کے لوبھ سے سپولے اڑکر چاند کو جا لگے ہوویں ہنسی کو چھپا کبھی کوئی گوپی کرشن
کی مرلی کے ساتھ مل کر جبیل مین گاتی تھی کبھی کوئی اپنی تان الگ ہی لیجاتی تھی اور جو کوئی بنسی کے ساتھ
مل اوسکی تان جیونکی تیون گلے سے نکالتی تھی تب ہر ایسے بھول رہتے تھے کہ جیون بالک درپن مین اپنا پرچھاوان دیکھہ بھول رہے
اسی پرکار سے گاگا کے ناچ ناچ انیک انیک بھانت کے ہاو بھاو کٹچھ کر کر سکھہ لیتے دیتے تھے اور پریم
ہنس ہنس کھیچ کھیچ کنٹھہ لگا لگائے لستر ابھوکھن نچھاور کر رہے تھے اوس کال برھما رودر اندر آدک سب
دیوتا اور گندھرپ اپنی اپنی استریون سمیت بمانون مین بیٹھے راس منڈلی کا سکھہ دیکھہ دیکھہ آنند سے پھول برساتے
تھے اور اونکی استریان وہ سکھہ لکھہ ہونس کر من مین کہتی تھین کہ جو جنم لے برج مین جاتین تو ہم بھی ہر کے ساتھ
راس بلاس کرتین اور راگنیون کا ایسا سماں بندھا تھا کہ جیسے سن کے پون پانی بھی نہ بہتا تھا اور تارا منڈل
سمیت چندرمان تھکت ہوکر کرنون سے امرت برساتا تھا اسمین رات ایسی بڑھی کہ چھہ مہینے بیت گئے اور کسی
نے نجانا تبھین سے اوس رات کا نام برھم رات ہوا۔

اتنی کتھا سنائے سری شکدیو جی بولے کہ پرتھی ناتھہ راس لیلا کرتے کرتے جو کچھہ سری کرشن چندر کے
من مین ترنگ آئی تو گوپیون کو لیے جمنا تیر پر جائے نیر مین پیٹھہ جل کریڑا کر پر سنرم متائے باہر آئے سبکی منورتھہ
پوری کر بولے کہ اب چار گھڑی رات رہی ہے تم اپنے اپنے گھر جاؤ اتنا بچن سن اواس ہو گوپیون نے کہا کہ
آپکے چرن کمل چھوڑ کیسے گھر جاوین ہمارا لالچی من تو کہا مانتا ہی نہین کرشن چند بولے کہ سنو جیسے جوگی جن
میرا دھیان دھرتے ہین تیسے تم بھی دھیان کیجیو مین تمھارے پاس جہان رہو گی رہونگا اتنی بات کے سنتے ہی
سنتوکھہ کر سب بدا ہو اپنے اپنے گھر گئین اور یہ بھید اونکے گھر والون مین سے کسینے نجانا کہ یہ یہان نہ تھین۔
اتنی کتھا سن شکدیو مین سے راجہ پریچھت نے پوچھا کہ دینا دیال مجھے سمجھا کر کہو کہ کرشن چند تو اسر کو

ماریہ تھی کا بھار اوتارنے اور سادھ سنتون کو سکھ دینے دھرم کا پنتھ چلانے کے لیے اوتار لے آئے تھے اونھون نے پرائی استریون کے ساتھ راس بلاس کیون کیا یہ تو ایک نکھد کرم ہے جو پرائی استری سے بھوگ کرے جو پاپی ہے سن راجہ یہ بھید نہ جانیو جیسا نکھ کر بیشرما نیو جنکے سمرے پاتک جات چھوٹ ونت یا دن ہر گات جیسے اگن مانجھ کچھ پڑے سو اگن ہووے کے جرے سو سامرتھی کیا نہین کرتے کیونکہ وے تو ریسے کرم کی ہان کرتے ہین جیسے شیو جی نے بکھ لیا اور رکھا کے کنٹھ کو بھوکھن دیا اور کالے ساپ کا کیا ہار کون جانے اونکا بیوہار وے تو اپنے لیے کچھ بھی نہین کرتے جو کوئی اونکا بھجن اسمرن کر بر مانگتا ہے تیسا ہی وسکو دیتے ہین اونکی تو یہ ریت ہے کہ سب سے ملے درشٹ آتے ہین اور دھیان کر دیکھیے تو سب ہی سے الگ جاتے ہین جیسے جل مین کمل کا پات اور گوپیون کی اونپت تو مین پہلے تمھین سنا چکا ہون کہ دیبی اور دیوکی استریان ہر کا درس پرس کرنیکو برج مین جنم لے آئی ہین اور اسی بھانت سری رادھکا بھی برھما سے بر پائے سری کرشن چند کی سیوا کرنیکو جنم لے آئین اور پربھو کی سیوا مین ہین اتنی کتھا کہ سری شکدیو جی بولے مہاراج کہا ہے کہ ہر کے چرتر مان لیجیے پر اونکے کرنیمین من نہ دیجیے جو کوئی گوپی ناتھ کا جس گاتا ہے سو نربھی اٹل پرم پد پاتا ہے اور جیسا پھل ہوتا ہے اوسٹھ تیرتھ نہانے مین تیساہی پھل ملتا ہے سری کرشن جس گانے مین۔

## ادھیاے پینتیسواں ۳۵ بدیادھر کو تارنے اور سنکھچور کی مارنیکی برنن مین

سری شکدیو منی کہنے لگے کہ راجہ جیسے سری کرشن نے بدیادھر کو تارا اور سنکھچور کو مارا سو کتھا کہتا ہون تم جی لگاے سنو کہ ایکدن نندجی نے سب گوپ گوالون کو بلا کے کہا کہ بھائیو جب کرشن کا جنم ہوا تھا تب مین نے کل دیبی انبکا کی یہ مانتا کی تھی کہ جسدن کرشن بارہ برس کا ہوگا تسدن نگر سمیت باجے گاجے سے جا کر پوجا کرونگا سو دن اوسکی کرپا سے آج دیکھا اب چلکر پوجا کیا چاہیے اتنا بچن نندجی کے مکھ سے سنتے ہی سب گوپ گوال اوٹھ دھائے اور جھٹ پٹ ہی اپنے گھرون سے پوجا کی سامگری لے آئے تب تو نندرای پوجا اور دودھ دہی ماکھن بہنگیون پر رکھوا لے سب کو کٹمب سمیت اونکے ساتھ ہو لیے اور چلے چلے انبکا کے مندر پہونچے وہان جاے سرستی ندی مین نہاے نندجی نے پروہت بلاے سب کو ساتھ لے دیبی کے مندر مین جاے شاستر کی بدھ سے پوجا کی اور جو پدارتھ چڑھانے کو لیگئے تھے سو آگے دھر پرکرما کر ہاتھ جوڑ کر کہا کہ ماتا آپکی کرپا سے کرشن بارہ برس کا ہوا ایسے کہہ ڈنڈوت کر مندر کے باہر آے سہسر براہمن جیوائے جیمن اپر جو ہوئی تو سب برجباسیون سمیت نندجی جیرتھ برت کر وہان ہی رہے رات کو سوتے تھے کہ ایک اجگر نے آے

نندگا پانون پکڑا اور لگا نگلنے تب تو وے دیکھتے ہی جیسے گھبرائے گئے ویسے لگے پکارنے کہ ہے کرشن ہے کرشن
بیگ سدھ لو نہین تو ہمین نگلا جاتا ہے اونکا شبد سنتے ہی سب برجباسی استری پرکھ دوڑے چونک نندجی کے
نکٹ جا ہی اوجالا کر دیکھین تو ایک اجگر اونکا پانون پکڑے پڑا ہے اتنے مین سری کرشن چندر جی نے پہونچ
سبکے دیکھتے ہی جیون اوسکی پیٹھ مین چرن لگایا تیون ہی وہ پانون چھوڑ سندر پرکھ ہو پرنام کر ہاتھ جوڑ کھڑا
ہوا تب سری کرشن نے اوس سے پوچھا کہ تو کون ہے اور کس پاپ سے اجگر ہوا تھا وہ سر جھکائے بنتی کر بولا کہ
انترجامی تم سب جانتے ہو مین سودرشن نام بدیادھر ہون سرپور مین رہتا تھا اور اپنے روپ گن کے آگے
گرب سے کسیکو کچھ نہ گنتا تھا۔

ایک بمان مین بیٹھ پھرنیکو نکلا تو جہان انگرا رکھ بیٹھے تپ کرتے تھے تنکے اوپر ہی ہو نت بیر آیا گیا اونھون نے بمان
کی پرچھائین جو دیکھا تو اوپر دیکھ کرودھ کر مجھے شراپ دیا کہ ہے ابھمانی تو اجگر سانپ ہو۔
اتنا بچن اونکے مکھ سے نکلا کہ مین اجگر ہو نیچے گرا تس سمے رکھ نے کہا تھا کہ تیری مکت سری کرشن چندر کے ہاتھ
ہو گی اسی لیئے مین نے نند راے جی کے چرن آن پکڑے تھے کہ آپ آئے مجھے مکت کرین سو کرپانا تھ آپ نے آئے
مجھ پر کرپا کر مکت دی ایسے کہہ بدیادھر تو پرکرما کر ہے آگیا لئے بداے ہو بمان پر چڑھ سرلوک کو گیا اور یہ چرتر دیکھ
سب برجباسیونکو اچرج ہوا ابھور ہوتے ہی دیبی کا درشن کر سب مل برندابن آئے اتنی کتھا سنائے سری سکدیو مُن
بولے کہ پرتھی ناتھ ایکدن بلدیو اور گوبند گوپیون سمیت چاندنی رات بن مین آنند سے گا رہے تھے کہ اتنے
مین کبیر کا سیوک سنکھ چوڑ نام جسکے سیس مین من اور اتی بلوان تھا سو آنکلا دیکھے تو ایک اور سب گوپیان
آنند کر رہی ہین اور ایک اور کرشن بلدیو مگن ہو مستانہ گا رہے ہین کچھ اسکے جی مین جو آیا تو سب برجناریون
کو گھیر آگے دھر لے چلا تس سمے بھی کھا ہی پکارین برج بام رچھا کرو کرشن بلرام۔
اتنا بچن گوپیون کے مکھ سے نکلتے ہی دونون بھائی روکھ اوکھاڑ ہاتھو مین لے یون دوڑ آئے کہ مانو گج ماتے
او سنگھ اوٹھ دھائے اور وہان جائے گوپیون سے کہا کہ تم کسی سے مت ڈرو ہم انکو کال کے سمان آن پہونچے دیکھتے
ہی جچھ بھئے مان گوپیون کو چھوڑ پران لے بھاگا اوس کال روپ نندلال جی نے بلدیو کو تو گوپیون کے پاس چھوڑا
اور آپ جائے اوسکو جھونٹا پکڑ پچھاڑا اور ترچھا ہاتھ کر اوسکا سیس کاٹ من لے بلرام جی کو دیا۔

## ادھیائے چھتیسواں گوپی گیت کے برنن مین

سکدیو مُن بولے کہ راجہ جبتک ہر بن مین دھین چراوین تب تک سب برجناری نند رانی کے پاس آن بیٹھ کر جس گاوین

جس گاوین جو لیلا کرشن چندر بن مین کرین سو گوپیان گھر بیٹھے اوچرین چوپائی سنو سکھی باجت ہر بین ۔ پش پچھین پاوت ہین چین ۔ بت سنگ دیبی تھکی بہان ۔ گگن بیٹھے ہین وچین سن گیان ۔ کرتے پر ہین چورری موندری ۔ پہبل ہین تن کی سدھ ہری ۔ تبھین ایک کہی برجناری ۔ گرجن سکھی بھات ہاری ۔ گاوت ہر آنند اڈولا ۔ بھون نچاوت بان کپولا ۔ پیہ سنگ مرگی تجھ کی سن بین ۔ جمنا بھری گھر سن تہان دھین ۔ سو ہت باورجہا با کرین ۔ مانو چیتر کرشن پردھرین ۔ اب ہر سگھن کنج کو دھائے ۔ پن سب بنسی بٹ تر آئے ۔ گاین پاچھے ڈولت بیتے ۔ گھر لیی جل پیاون گئے ۔ سانجھ بھئی اب لوٹے ہری ۔ رانجھت گئے مین دھن کی ای اتنی کتھا سنائے سری شکدیوجی نے راجہ پرکچھت سے کہا کہ مہاراج اسی ریت سے نت گوپیان دن بھر ہر کے گن گاوین اور سانجھ سمے آگے جائے کرشن چندر آنند کند سے مل سکھ مان لے آوین اور تس سمے جسودا رانی بھی پتر کا رج سندرت مکھ پیار سے پونچھ کنٹھ لگا لے سکھ مانے

## ادھیائے سینتیسوان کنس نارد کی سمباد کی برنن مین

شکدیوجی بولے کہ مہاراج ایکدن کرشن چندر بلرام سانجھ سمے دھین چرا کے بن سے گھر کو آتے تھے اتنے مین ایک اسر بڑا بیل بن آئے گایونین ملا چوپائی نبہ اکاس لو دیہی دھرے ۔ پیٹھ کڑی پاتھر ہون کری ۔ بڑے سینگ تیچھن دوا وکھرے ۔ رکت نین ات ہی رس بھرے ۔ پوچھ اوٹھائے ڈکارت پھرے ۔ رہ رہ بھوتل گوبر کرے ۔ پھرے کندہ ہلا دے کان ۔ بھجے دیو سب چھوڑ بمان ۔ کھر سون کھودے ندی کرارے ۔ پربت اولٹ پیٹھ سون ڈارے ۔ سبکو ترا س بھیو تہ کالا ۔ کا ہین لوگ پال دگپالا ۔ پیتھی ہلے سیس تھر ہری ۔ تریہ اور دھین گربھ بھو پڑے ۔ اوسے دیکھتے ہی سب گائین تو جدھر تدھر پھیل گئین اور برجباسی دوڑ وہان آئے جہان سبکے پیچھے کرشن بلرام چلے آتے تھے پرنام کر کہا کہ مہاراج آگے ایک بڑا بیل کھڑا ہی اوس سے ہمین بچاؤ اتنی بات کے سنتے ہی انتر جامی سری کرشن چندر بولے کہ تم کچھ مت ڈرو وہ بیل کا روپ بن آیا ہے نیچ ہمسے چاہتا ہی اپنی میچ اتنا کہہ آگے جائے اوسے دیکھ بولے مرار کہ آو ہمارے پاس کپٹ تن دھاری تو اور کسیکو کیون ڈراتا ہے میری نکٹ کس لیے نہین آتا ہی جو بیری سنگہ کا گنا وتا ہی سو مرگ کا پیر نہین دھاوتا دیکھ مین ہی ہون کال روپ گوبند تجھسے بہتون کو مارکے کیا ہی نکند ۔

یون کہہ پھر تال ٹھونک للکارے کہ آ مجھسے سنگرام کر یہ بین سنتے ہی اسر ایسا کرودھ کر دھایا کہ مانو اندر کا بجر آیا جیون ہر اوسے ہٹاتے تھے تیون وہ سنبھل سنبھل بڑھا آتا تھا ایکبار جو اوسنے ہلا دیسے بیکا تیون ہی

جھنجھلا کر اوٹھا اور دونون سینگون مین اوسنے ہرکو دبایا تب توسری کرشن جی نے بھی پھرتی سے نکل جھٹ پانون پر پانون دے اوسکے سینگ پکڑ یون مروڑا کہ جیسے کوئی بھیگے کپڑے کو نچوڑے تب وہ پچھاڑ کھاکر گرا اور اوسکا جی نکل گیا تس سمے سب دیوتا اپنے اپنے بیوانون مین بیٹھ آنند سے پھول برسانے لگے اور گوپی گوپ کرشن جس گانے اس بیچ رادھکا جی نے آہر سے کہا کہ مہاراج برکھبھ روپ جو تمنے مارا اسکا پاپ ہوا اس سے اب تیرتھ نہانے اگو تب کسیکو ہاتھ لگاؤ اتنی بات کے سنتے ہی پربھو بولے کہ سب تیرتھون کو مین برج ہی مین بلائے لیتا ہون یون کہہ گوبردھن کے نکٹ جای دو گھرے کنڈ کھدائے تہین سب تیرتھ دیہ دھر آئے اور اپنا اپنا نام کہہ کہہ جل ڈار ڈار چلے گئے تب کرشن چند راونمین اشنان کر باہر آ بہت سے گؤ دان دے اور بہت جیولے سدھ ہوے اور اوسی دن سے وے کرشن کنڈ اور رادھا کنڈ کے نام پرسدھ ہوے یہ پرسنگ سنائے شکدیو منی بولے کہ مہاراج ایکدن نارد منی جی کنس راے کے پاس آئے اور اوسکا کوپ بڑھانے کے لیے جب بلرام اور سیام کے پیدا ہونے اور مایا کے آنے اور کرشن کے جانیکا بھید سمجھا کر کہا تب کنس کرودھ کرکے بولا نارد جی تم سچ کہتے ہو ⁂ دوہا ⁂ پرتھم دیو تم آے کے من پرتیت بڑھاے ⁂ جیون ٹھگ کچھو دکھاے کے سربس لے بہج جاے ⁂ اتنا کہہ بسدیو کو بلاے پکڑ باندھا اور تلوار ہاتھ پر رکھ اکلا کر بولا ⁂ چوپائی ⁂ ملا رہا کپٹی تو مجھسے ⁂ بھلا سادہ جانا مین تجھسے ⁂ دیا نند گھر کرشن پٹھاے ⁂ دیہی ہمین دکھائی آے ⁂ من مین کچھو کہو کچھہ اور ⁂ آج اوسی مارون یہہ ٹھور ⁂ مترسکا سیوک ہتکاری ⁂ کرے کپٹ سو پاپی بھاری ⁂ دوہا ⁂ مکھ میٹھا من بکچھ بھرا رہے کپٹ کے ہیت ⁂ آپ کاج پر در وہیا تا سو بھلا جو پریت ⁂ ایسے بک جھک پھر کنس نارد جی سے کہنے لگا کہ مہاراج کچھ اسکے من کا بھید نہ پایا ہوا لڑکا اور کنیا کو لا دکھایا جیسے کہا کہ ادھورا گیا سو گوکل مین بلدیو بھیجا اتنا کہہ کرودھ کر اوٹھ جاے جیون چاہا کہ بسدیو کو مارون تیون نارد منی نے ہاتھ پکڑ کر کہا کہ راجہ بسدیو کو تو تو رکھ آج او ربھین کرشن بلدیو آدین سو کر کاج ایسے سمجھاے بوجھاے جب نارد منی چلے گئے تب کنس نے بسدیو دیوکی کو تو ایک کوٹھری مین موند دیا اور آپ ڈر کھاے گھبرائے کیشی نام راچھس کو بلا کے کہا ⁂ چوپائی ⁂ مہابلی تو ساتھی میرا ⁂ بڑا بھروسا مجھ کو تیرا ⁂ ایکبار تو برج مین جا ⁂ رام کرشن ہت مجھے دکھا ⁂ اتنا بچن سنتے ہی کیشی تو آگیا بدا ہو ڈنڈوت کر برنداین کو گیا اور کنس نے سنل توشل چانور آرشٹ بیوما بہیر آدجتنے منتری تھے سبکو بلا بھیجا جب وے آئے تب اونہین سمجھا کہنے لگا کہ میرا بیری پاس آ بسا ہے تم اپنے جی مین سوچ بچار کر کے میرے من کا سنسو جو کھٹکتا ہے نکالو

منتری بولے کہ پرتھی ناتھ آپ مہابلی ہین کس سے ڈرتے ہین رام کرشن کا مارنا کیا بڑی بات ہے کچھ چنتا مت کرو
جس چھل بل سے وے یہان آوین سوئی ہم جتن بتا دین ۔
پہلے تو یہان بھلی بھانت سون ایک ایسی سندر رنگ بھوم بنا دین کہ جسکی سوبھا دیکھنے کو سنتے ہی نگر نگر گانون
گانون کے لوگ اوٹھ دھاوین پیچھے مہا دیو کا جگ کرا ہوم کے لیے بکرے بھینسے منگاوٗ یہ سماچار سن سب برج باسی بھینٹ
لا دینگے تنکے ساتھ رام کرشن بھی آوینگے تنھین کوئی مل پچھاڑیگا یا اور کوئی اوربی بلی دوارے پر مار ڈاریگا
اتنی باتکے سنتے ہی سو ربھا کے کنس مین لائے بھلو منتو منتری کہہ انھین تل بلائے اور کر بیرا دیے + پھر سبھا کر اپنے
بڑے بڑے راچھسون سے کہنے لگا کہ جب ہمارے بھانجے رام کرشن آوین تب تم مین سے کوئی اونھین مار ڈالیو
جو میرے جی کا کھٹکا جاے اونھین یون سمجھاے پھر مہاوت کو بلا کے کہا کہ تیرے بس مین مست ہاتھی ہے تو دوار
پر لیے کھڑا رہنا جب وے دونون آوین تب تو ہاتھی سے چرواڈالیو کسی بھانت بھاگنے نہ پاوین جو اونھین وہ
ماریگا سو منہ مانگا دھن پاویگا ۔ ایسے سب کو سمجھا بوجھا کے کارتک بدی چودس کو شیو کا جگ ٹھہراو
کنس نے سانجھ سمے اکرور کو بلاے بہت آو بھگت کر گھر بھیتر لیجا ایک سنگھاسن پر اپنے پاس بٹھا ہاتھ
پکڑ اتی پیار سے کہا کہ تم جدکل مین سب سے بڑے گیانی دھرماتما ہو اسلیے تمھین سب جانتے ہین ایسا کوئی نہین جو تمھین
دیکھ سکھی نہ ہو اس سے جیسے اندر کا کاج باون نے جا کیا جو چھل کر بل کا سارا راج لے لیا اور راجہ بل کو پاتال
پٹھایا تیسے تم ہمارا کام کرو کہ ایک بیر برندابن جاؤ اور دیوکی کے دونون لڑکون کو جیسے بنے تیسے چھل بل کر
یہان لے آؤ کہا ہے کہ جو بڑے ہین سو آپ دکھ سہا کرتے ہین پرائے کاج سمین تمھین کو ہے ہماری سب بات کی لاج
اور کیا کہین جیسے ہوے تیسے اونھین لے آؤ تو یہان سہج ہی مین مارے جاینگے یا تو چانور پچھاڑیگا یا گج کوبلیا پکڑ
چیر ڈاریگا نہین تو مین ہی اوٹھ مارونگا اپنا کاج اپنے ہاتھ سنوارونگا اور اون دونون کو مار پیچھے اوگرسین
کو ہنونگا کیونکہ وہ بڑا کپٹی ہے میرا مرنا چاہتا ہے پھر دیوکی کے پتا دیوک کو آگ سے جلا پانی مین ڈبونگا ساتھ ہی
اوسکے بسدیو کو مار ہر بھگتون کو جڑ تی سے کھوونگا تب نرسنک ہو راج کرونگا جراسندھ جو میرا متر ہے بیر جسکے
ڈر سے کانپتے ہین نو کھنڈ اور نرکا سر بانا سر جیسے بڑے بڑے مہابلی راچھس جنکے سیوک ہین تس سے جا ملونگا
جو تم رام کرشن کو لے آؤ اتنی باتین کہہ کر کنس پھر اکرور کو سمجھانے لگا کہ تم برنداون مین جا کے نند
کے یہان کہیو کہ شیو کا جگ ہے دھنک دھرا ہے اور انیک انیک پرکار کے آنند وہان ہونگے یہ سن نند اپ
گوپون سمیت بکرے بھینسے بھینٹ لیکر آوینگے تنکے ساتھ دیکھنے کو کرشن بلدیو بھی [illegible]

تمھین اونکے لانیکا اوپاے بتایا آگے تم آپ گیانی ہو جو اوچت سمجھیو سو کیجیو اوتنے کیا کہین کہاہے سو سمجھاہوی سچیتن بیٹھہ جاہ مہابل آپنو ہیر کارج ڈھیٹھہ کرے بھروسا تات تو ہ اتنی باتکے سنتے ہی پہلے تو اکرور نے اپنے جیمین بچارا کہ جو مین آپ اس سی بھلی بات کہونگا تو یہ مانیگا اس سے او تم ہی ہے کہ اس سے اسکے من بھاتی سہاتی بات کہون کیونکہ کہا ہے کہ وہی کہیئے جو جسے سہاے یون سوچ بچار ہاتھہ جوڑ اکرور سر جھکای بولا کہ مہاراج تمنے بھلا متا کیا یہ جن ہمنے بھی سرچڑھای مان لیا ہو ہنہار پر کچھہ بس نہین چلتا منکے انیک منورتھہ کرے دھاتا ہے پر کرم کا لکھا ہی پھل پاتا ہے سوچتے ہین اور اور ہوتا ہے اور کسیکے من کا چیتیا ہوتا نہین اگم باندھ تمنے یہ بات بچاری ہے نجانیے کیسی ہووے مین نے تمھاری بات مان لی کل بھور جاؤنگا اور رام کرشن کو لاؤنگا ایسے کہہ کنس سے بدا ہو اکرور اپنے گھر آیا ۔

# ادھیای اڑتیسواں بیوماسر دیت کے مارنے کے برنن مین

سری شکدیوجی بولے کہ مہاراج جیون سری کرشن چندرنے کیشی کو مارا اور نارد نے جا ہر استت کری جیم بھری بیوماسر کو مارا سو سب چرتر کہتا ہون تم چت دے سنو کہ بھور ہوتے ہی کیشی آتی اونچا بھیانک گھوڑا بن برندابن مین آیا اور لگا لال لال آنکھین کر نتھنے چڑھاے کان پونچھہ اوٹھاے ٹاپون سے بھوین کھودنے اور ہنہنا ہنہنا کاندھا کپ سے کپانے لاتین چلانے اوسے دیکھتے ہی گوال بالون نے بھی کھاے کرشن سے جا کہا وے سنکے وہان آئے جہان وہ تھا اور اوسے دیکھہ ٹینکو کمر باندھ تال ٹھونک سنگھہ کی بھانت گرج کے بولے کارے جانتے ہین کہ کنس کا تمھارا پریتم ہے اور گھوڑا بن کر آیا ہے تو اور کے پیچھے کیون پھرتا ہے آ مجھسے لڑ تیرا بل دیکھون دیپ پتنگ کی بھانت کب تک پھریگا تیری مرت تو آن پہونچی ہے یہ بچن سن کیشی نے کوپ کر اپنے من مین کہا کہ آج اسکا بل دیکھونگا اور پکڑ کے آنکھہ کی بھانت چبا کے کنس کا کارج کرجاونگا ۔

اتنا کہہ منہہ باے کر ایسا دوڑا کہ مانو سارے سنسار کو کھا جائیگا آتے ہی پہلے جیون کرشن پر اونسے منہہ چلایا تیون اونھون نے ایک بیر تو دھکیل کر پیچھے کو ہٹایا اب دوسرے بیر وہ پھر سنبھل کر منہہ پھیلاے آیا تب سری کرشن نے اپنا ہاتھہ اوسکے منہہ مین ڈال ایسا اوسکو مارا کر اوسکے دانت دو اکھاڑ ڈالے تب تو کیشی گھبرا کر جیمین کہنے لگا کہ اب دیہہ چھٹی ہے یہ کیسی بنی اپنی مرت آپ منہہ مین لی جیسے مچھلی کانٹے کو نگل پران دیتی ہے تیسے مین نے بھی اپنا جی آپ کھویا اتنا کہہ اونسے بہو تیرے اوپاے ہاتھہ نکالنے کو کیے پر ایک بھی کام نہ آیا انت کو سانس رک پیٹ پھٹ گیا تو پچھاڑ کھا کر گرا تب اوسکے سر سے لوہو ندی کی بھانت بہ نکلا تس پیچھے گوال بال آ آکے دیکھنے لگے اور سری کرشن چندر آگے جا ایک کدمب کی چھانہ مین جا کھڑے ہوئے اس بیچ بین ہاتھہ مین لیے

نارد مُن آن پہونچے پرنام کر کھڑے ہو بین بجاے ہر لیلا گاکے بولے کہ کرپا ناتھ تمہاری لیلا اپرم پار ہے
اتنی کس مین سامرتھ ہے جو آپکے چرترونکو بکھانے پر تمھاری دیا سے مین اتنا جانتا ہون کہ آپ بھگتونکو سکھ
دینے کے ارتھہ اور سادھونکی رچھا کی نمت اور دشٹ اسرونکی مارنیکے ہیت بار بار اوتار لے سنسار مین پرگٹ ہو
بھوم کا بھار اوتارتے ہو۔

اتنا بچن سُنتے ہی پربھو نے نارد مُن کو تو بداکیا وے ڈنڈوت کر سدھارے اور آپ سب گوال بال سکھا مِن کو
ساتھ لیے برکتے تلے بیٹھہ پہلے تو کسی کو منتری پردھان کسیکو سینا پت بنا آپ راجا ہو راج ریت سے کھیل
کھیلنے لگے اور پیچھے آنکھہ مچولا -

اتنی کتھا کہہ شکدیو مُن بولے کہ پرتھی ناتھ **دوہا** مار کیشی بھو ہن سُنی کنس یہ بات ٭ بیوماسُر سون
کہت ہی جھلکت کنپت گات **چوپائی** ارکندن بیوماسُر بلی ٭ تیری جگ مین کیرت بھلی ٭ جتنا رام کے پون کو
پوت ٭ تیون ہی میرو تو جم دوت ٭ بسدیو کے پوتر ہت لاؤ ٭ آج کاج میرا کر آؤ ٭ یہ سُن ہاتھ جوڑ
بیوماسُر بولا کہ مہاراج جو ہو سکیگا سو کرونگا آج سری دیہہ ہے آپ ہی کے کاج جو جی کے لوبھی ہین تِنھین
سوامی کے ارتھہ دیتے آتی ہے لاج سیوک اور استری کو تو اسی مین جس اور دھرم ہے جو سوامی کے نمت
پران دے ایسے کہہ سری کرشن بلدیو کے مارنے پر بیڑا اوٹھا کنس کو پرنام کر بیوماسُر نندابن کو چلا
وہان پہونچا جہان ہر گوال بالونکے ساتھہ آنکھہ مچولا کھیل رہے تھے جاتے ہی دور سے جب اوسنے ہاتھہ
جوڑ سری کرشن چندر سے کہا کہ مہاراج مجھے بھی اپنے ساتھہ کھلاؤ تب ہر نے اوسے اپنے پاس بولا کہا کہ اپنی جی
مین تو کسی بات کی ہونس مت رکھہ جو تیرا من مانے سو کھیل ہمارے سنگ کھیل یون سُن وہ پرسن ہو بولا کہ بھیڑ
اور بھیڑی کا کھیل بھلا ہے سری کرشن چندر نے مسکرا کر کہا کہ بہت اچھا تو بن بھیڑیا اور گوال بال بھیڑی
سنتے ہی بھول بیوماسُر تو بھیڑیا ہوا اور گوال بال سب بن مین بھیڑی بن مل کر کھیلنے لگے۔

تس سے وہ اسُر ایک ایک کو اوٹھا لے جاے اور پربت کی گپھا مین رکھہ اوسکے اوپر سیلا دھر موند کے چلا آوے
ایسے جب سب کو وہان رکھہ آیا اور اکیلے سری کرشن چندر رہے تب للکار کر بولا کہ آج کنس کا کاج سنوارونگا
اور سب جدبنسیون کو مارونگا یون کہہ گوال کا بھیکھ چھوڑ سچ مچ بھیڑیا بن جیون ہر پر جھپٹا تیون
اونھون نے اوسکو پکڑ گلا گھونٹ مارے گھونسون کے یون مار پٹکا کہ جیسے جگ کے بکرے
کو مارتے ہین۔

# ادھیاے اونتالیسواں اکرور کے برنداابن جانے کے برنن مین

شکدیو مُنی بولے کہ مہاراج کا رتک بدی دوادسی کو تو کیشی اور بیوماسر مارا گیا اور ترودسی کو بھور کے تڑکے ہی اکرور کنس کے پاس آ بدا ہو رتھ پر چڑھ اپنے من مین یون بچارتا برنداابن کو چلا کہ ایسا مین نے کیا جب تپ جگ دان تیرتھ برت کیا ہی کہ جسکے پُن سے یہ پھل پاونگا اپنی جان مین تو اس جنم بھر کبھی ہر کا نام نہین لیا سدا کنس کی سنگت مین رہا ہان اگلے جنم کوئی بڑا پُن کیا ہوا وس دھرم کے پرتاپ کا یہ پھل ہوتا ہو جو کنس نے مجھے سری کرشن چندر آنند کند کے لینے کو بھیجا ہو اب جاے اونکا درشن پاے جنم سپھل کرونگا **چوپائی** ہاتھ جوڑ کے پاین پرہون ٭ پُن پگ رین سیس پر دھرہون ٭ پاپ ہرن جے تی پگ آہ ٭ سیون سری برہما کے دیکھ

للہ مجے پگ کالی کی سر پر یہ جی بگ کی چندن ہوں بھری ٭ ناچے راس منڈلی آپی ٭ جے پگ نروے کا ین پا چھے ٭ جا پگ رین اہلیا تری ٭ جا پگ تین گنگا میسری ٭ بل چھل کیو اندر کو کاج ٭ تے پگ مین دیکھون گوآج ٭ موکو سگن ہوت ہین بھلے ٭ مرگ کے جھنڈ داہنے چلے ٭ مہاراج ایسے بچار پھر اکرور اپنے من مین کہنے لگا کہین وے مجھے کنس کا دوت تو نہ سمجھین پھر آپ ہی سوچا کہ جنکا نام انترجامی ہے وے تو من کی پریت مانتے ہین اور متر شتر کو پہچانتے ہین ایسا کبھی نہ سمجھین گے مجھے دیکھتے ہی گلے لگاے دیا کر اپنا کومل کر میرے سیس پر دھرینگے تب مین اوس چندر بدن کی سوبھا ایک ٹک نرکھ اپنے نین چکور و نکو سکھ دونگا کہ جنکا دھیان برہما رودر اندر سب دیوتا کرتے ہین۔

اتنی کتھا سناے منی شکدیو جی نے راجہ پریچھت سے کہا کہ مہاراج اسی بہانت سوچ بچار کرتے رتھ ہانک اِدہر سے تو اکرور جی گئے اور اودہر بن سے گاے چراے گوال بالون سمیت کرشن بلدیو بھی آئی تو اتھے اونسے برنداابن کے باہر ہی بھینٹ بھئی ہر کی چھب دور سے دیکھتے ہی اکرور رتھ سے اوتر آٹ اکلاے دوڑ اونکے پاون پر جا گرا اور ایسا مگن ہوا کہ مُنہ سے بول نہ آیا مہا پریم مین آے نینون سے جل برسانے لگا تب سری کرشن جی اوسے اوٹھاے اتی پیار سے مل ہاتھ پکڑ گھر لیواے لے گئے وہان نند راے اکرور جی کو دیکھتے ہی پرسن ہوا اوٹھ کر ملے اور بہت سا آدر مان کیا پانون دھلواے آسن دیا **چوپائی** لیے تیل مرد نا آیے ٭ اوبٹ سگندھ چیر انھواے ٭ چوکا تیا جیو دا دیو ٭ رچ رچ سون کھٹ رس بھوجن کیو ٭ جب اچے بیٹھے پان کھلاے کے بیٹھے تب نند جی اونکی کسل چھیم پوچھ بولے کہ تم تو مہا نسیون مین بڑے بہار سے ہو سدا ان اپنی بڑائی سے رہے ہو کہو کنس دشٹ کے پاس کیسے رہتے ہوا اور وہان کے لوگون کی کیا گت ہو سو سب

بھید کہو اکرورجی بولے چوپائی جب تے کنس مدھ پوری بھیو ٭ تب تے سب ہی کو دکھ دیو ٭ پوچھو کہا نگر کشلات ٭ پرجا دکھی رہت

دن رات ٭ جب لگ ہے متھرا مین کنس ٭ تب لگ چین کہان جدبنس ٭ دو پایش ہیرے جیسے چھیرن کو جیون کھٹیک ہیرت ہوے

تیون پرجا کو کنس ہے دکھ پاوے سب کوے ٭ اتنا کہہ پھیر بولے کہ تم کنس کا بیورا جانتے ہو ہم ادھک کیا کہین گے

# ادھیاے چالیسوان اکرورجی کو جمنا جی مین درشن ہونے کے برنن مین

شکدیوجی بولے کہ پرتھی ناتھ جب نندجی باتین کر چلے تب اکرور کو کرشن بلرام سین سے بلاے الگ لیگیے

چوپائی آدر کر پوچھے کشلات ٭ کہو کہا متھرا کی بات ٭ ہین بسدیو دیوکی نیکے ٭ راجہ بیر پر تو تن ہی کے ٭ تات

پاپی ہے ماما کنس ٭ جن کھویو سگرو جدبنس ٭ کوئی جدکل کا مہارو گ جنم لے آیا ہے تسی نے سب جدبنسیونکو ستایا ہے اور

سچ پوچھو تو بسدیو دیوکی ہمارے لیے اتنا دکھ پاتے ہین جو ہمین نہ چھپاتی تو اتنا دکھ نہ پاتے یون کہہ کرشن پھیر بولے

چوپائی تم سون کہا چلت اون کہیو ٭ جنکو سدا ارنی مین رہیو ٭ کرت ہونگی سرت ہماری ٭ سنکٹ مین

پاوت دکھ بھاری ٭ یہ سن اکرور بولے کہ کرپا ناتھ تم سب جانتے ہو کیا کہونگا اوکی انیت اوسکی کسی سے نہین ہے بیرت

بسدیو اور اوگرسین کو مارنیکا نت بچار کیا کرتا ہے پر وہی آج تک اپنی پرالبدھ سے بچے ہین اور جب سے نارد منی نے

آپکی ہونیکا سب سماچار بوجھاے کے کہہ گئے ہین تب سے بسدیوجی کو بیڑی ہتکڑی دے مہا دکھ مین رکھا ہے

اور کل اوسکے یہان مہادیو کا جگ ہے اور دھنش دھرا ہے سب کوئی دیکھنے کو آویگا سو تمہین بلانیکو مجھے بھیجا ہے

یہ کہکر کہا کہ تم جاسی رام کرشن سہت نند راے کو جگ کی بھینٹ سمدھا لیوا ہی لاؤ سو مین تمہین لینی کو آیا ہون

اتنی بات اکرور سے سن رام کرشن نے آے نند راے سے کہا چوپائی کنس بلاے ہین سن تات ٭ کہی اکرو کہتھا یہ بات

گورس میڈھے چھیری لیو ٭ دھنکھ جگ ہے تا کو دیو ٭ سب مل چلیے ساتھ اہیر ٭ راجہ بولت رہت نہ بھیر ٭ جب ایسے بھجاے

بوجھاے کر سری کرشن چندر نے کہا تب نند راے جی نے اوسی سمے ڈھنڈھورچی کو بلا سارے نگر مین یون کہہ

عازم ہونا نند جی کا متھرا کو سری کرشن کے ساتھ



دو ونٹدھی پھر ولیسے وہی کہ کل سبیرے ہی سب مل متھرا کو جائینگے راجہ نے بلایا ہے اس بات کے سنتے ہی جھو رہو ڑی جھٹ ڑلی
سکل برجباسی آن پہونچے اور نندجی بھی دودھ دہی ماکھن مٹہرے بکرے بھینس لے گاڑیاں جتواے اونکے ساتھ ہولیے
اور کرشن بلدیوجی بھی اپنے گوال بال سکھاؤن کو ساتھ لے رتھ پر چڑھے چوپائی آگے بھئے نند اوپ نند ۰ تہہ
پاچھے بلدہر گوبند ۰ سری شکدیوجی بولے کہ پرتھی ناتھ ایکا ایکی سری کرشن کا چلنا سن سب برج کی گوپیاں
اَت گھبرائے بیاکل ہو گھر چھوڑ ہڑبڑائے اوٹھ دھائیں اور بکتی جھاتی گرتی پڑتی وہاں آئیں جہاں سری کرشن چند
کا رتھ تھا آتے ہی رتھ کے چار واور گھٹری ہو ہاتھ جوڑ بنتی کر کہنے لگیں کہ ہمیں کس لیے چھوڑتے ہو پرجنا تھہ ہمیں
دیو ہے تمھارے ہاتھ سارد ہ کی تو پریت کبھی گھٹتی نہیں ہاتھکی ہے ریکھا کبھی مٹتی نہیں اور موڑہ کی پریت ٹھہرتی
نہیں جیسی بالو کی بھیت تمھارا کیا اپرادھ کیا ہے جو ہمیں پیٹھہ دیے جاتے ہو یوں سری کرشن چندر کو سنا
پھر گوپیاں اکرور کی اور دیکھ بولیں چوپائی یہ اکرور کرور ہے بھاری ۰ جانے کچھ نہ پیر ہماری ۰ جا بن
چھن سب ہوت اناتھا ۰ تہہ تی چلیو اپنے ساتھا ۰ کپٹی کرور کٹھن من بہیو ۰ پرتھہ اکرور نام کن دیو ۰ ہے
اکرور کٹل مت ہین ۰ کیوں داہت ابلا آدھین ۰ ایسی کڑی کڑی باتیں سنائے سوچ سنکوچ چھوڑ ہرکا رتھ
پکڑ آپسمیں کہنے لگیں کہ متھرا کی ناریاں اَت چنچل چتر روپ گن بھری ہیں اونسے پریت کر گن اور رس کی بس ہو
وہاں ہی رہینگے ہماری پھر کاہیکو سُرت لینگے ہماری اونھیں کے بڑے بھاگ ہیں جو پریتم سنگ رہینگی ہماری
جپ تپ کرنیمیں کیا ایسی چوک پڑی تھی جس سے سری کرشن چند بچھڑتے ہیں یوں آپسمیں کہہ پھر ہرسوں
کہنے لگیں کہ تمھارا تو نام ہے گوپی ناتھ کس لیے نہیں لے چلتے ہیں اپنے ساتھ چوپائی تم بن چھن چھن کیسے کٹہی ۰
پلک اوٹ بھئے چھاتی پھٹہی ۰ ہت لگائے کیوں کرت بچھوہ ۰ نٹھر نردئی دھرت نہ موہ ۰ ایسی تہاں کہیں سُندری
سوچ میں دکھ سمدر میں پڑی ۰ دیکھہ رہیں اک ٹک ہر اوری ۰ تھکیں مرگی سوں چند چکوری ۰ ٹپین نین تی آنسو ٹوٹے ۰
سیہی بکھر لٹ گھمہ پر چھوٹ ۰ سری شکدیو منی بولے کہ راجہ اوس سمے گوپیوں کی تو یہ دسا تھی جو میں نے کہی اور
جسودا رانی ممتا کر سیر کو کنٹھہ لگائے روات پیار سے کہتی تھیں کہ بیٹا جے دنیں تم وہاں سے پھر آوتے دن کے
لیے کلیو لے جاؤ وہاں جائے کسی سے پریت مت کیجیو بیگ آئے اپنی جننی کو درشن دیجیو اتنی بات سن
سری کرشن رتھ سے اوتر سب کو سمجھائے بوجھائے اسے بدا ہوئے ڈنڈوت کر آسیس لے پھر رتھ پر چڑھ
چلے تس کال ادھر سے تو گوپیوں سمیت جسودا جی اکلائے رو رو کرشن کرشن کر پکارتی تھیں اور ادھر
سے سری کرشن رتھ پر کھڑے پکار پکار کہتے جاتے تھے کہ تم گھر جاؤ کسی بات کی چنتا مت کرو ہم پانچ چار دن

دن مین پھر آتے ہین ایسے کہتے کہتے اور دیکھتے دیکھتے جب رتھہ دور نکل گیا اور دھول اکاس تک چھائی تسمین
رتھہ کی دھوجا بھی نہ دکھائی دی تب نراس ہوا ایک بیر تو سبکی سب بن تیر کی مچھلی سے تڑپھڑانے موچھا کھاے
گرین پیچھے کتنی ایک بیر مین چیت کر اوٹھین اور لوٹنے کی آس من مین دھر دھیرج کر ادھر جیو داجی تو سب گوپیونکو
لے برندابن کو گئین اور ادھر سری کرشن چند سب گوالبال سمیت چلے چلے جہان تیر پر آے تہان گوال بالون نے جل پیا
اور ہر نے بھی ایک برکی چھانہہ مین رتھہ ٹھہرایا جب اکرور جی نہانے کا بچار کر رتھہ سے اوترے تب سری کرشن چند
نے نندراے سے کہا کہ آپ سب گوال بالونکو ساتھہ لے آگے چلیے چچا اکرور اشنان کر لین تو پیچھے سے ہم بھی آملتے ہین
یہ سن سب کو ئی نند جی آگے بڑھے اور اکرور جی کپڑے اوتار ہاتھہ پاؤن دھو آچمن کر تیر پر جا نیر مین پیٹھہ
بڑکی لیے ہو جاتے ہین دھیان جاپ کر پھر بڑکی مار آنکھہ کھول جل مین دیکھیں تو وہان رتھہ سمیت سری کرشن دکھائی دیے
چوپائی کرین اون دیکھیو سپنی دکھاے ❊ تہان بیٹھے ہین جدراے ❊ کرے اچنبھو ہیے بچار ❊ وہ رتھہ
اوپر و ہمرار ❊ بیٹھے دوؤ برکی چھانہہ ❊ تن ہی کو دیکھون جل مانہہ ❊ باہر بھیتر بھید نا لہون ❊ ساچو روپ
کون کو کہون مہاراج اکرور جی تو ایک ہی مورت باہر بھیتر دیکھہ دیکھہ سوچتے ہی تھے کہ اتنے مین پہلے
تو سری کرشن جی نے چتربھوج ہو سنکھہ چکر گدا پدم دھارن کر مکٹ کنٹھ گند مرپ آ دیک سب بھگتون
سمیت جل مین درشن دیا اور پیچھے سیش سائی ہو تو اکرور دیکھہ اور بھی بھول رہا ❊

## ادھیاے اکتالیسوان اکرور کی استت کرنیکے برنن مین

سری شکدیو جی بولے کہ مہاراج پانی مین کھڑے اکرور کو کتنی ایک بیر مین پربھو کا دھیان کرنے سے گیان
ہوا تو ہاتھہ جوڑ سیس نوا پرنام کر کہنے لگا کہ کرتا ہرتا تمہین ہو بھگونت بھگتو نکے ہیت آے سنسار مین دھرتے ہو بھیکھ
اننت اور سر نر منی تمہاری انس ہین تم ہی سے پرگٹ ہو تم ہی مین ایسے سماتے ہین کہ جیسے جل ساگر سے
نکل ساگر مین سماتا ہی تمہاری مہما ہے انوپ کون کہہ سکے سدا رہتے ہو براٹ سروپ سر سر گیرتی پاؤن
سمدر پیٹ ناتھہ اکاس بادل کیس برچھہ روم اگن مکھہ دسو دسا کان نین چندر آدیھان اندر بھوجا بدھ
بدھ ہنکار سور گرجن بچن پران پون جل بیرج پلک لگانا رات دن اس روپ سے سدا براجتے تمہین کون
پہچان سکے اس بھانت استت کر اکرور نے پربھو کے چرن کا دھیان جو کیا کر پانا تھہ مجھے اپنی سرن مین رکھو

## ادھیاے بیالیسوان متھرا مین سری کرشن گون کے برنن مین

سری شکدیو جی بولے کہ مہاراج جب سری کرشن چند نے نٹ مایا کی بھانت جل مین انیک روپ

دکھائی تب اکرور جی نے نیر سے نکل تیر پر آ ہر کو پرنام کیا تس کال نند لال نے اکرور سے پوچھا کہ کاکا سیت سمے
جل کے بیچ اتنی بیر کیون لگی تمھین ات چنتا تھی تمھاری کہ چچا نے کس لیے بات چلنے کی سدھ بسرائی کیا کچھہ اچرج
تو جاکر نہین دیکھا یہ سمجھائے کہیے کہو جو ہمارے من کی دبدھا جائے چوپائی سن اکرور جوڑے تب ہاتھ ۔
تم سب جانت ہو برجناتھ ۔ بھاؤ درس دینو جل ماہین ۔ کرشن چرت کو اچرج ناہین ۔ موہ بھروسا ہیو
تمھارو ۔ ہیک ناتھ نہ ایک دھارو ۔ اب یہان بلنب نہ کیجیے ۔ سیگھر چل کارج کیجیے ۔ اتنی بات کے سنتے ہی
ہر جھٹ رتھ ہانکی اکرور کو ساتھ لے چل کھڑے ہوئے اور نند آدی سب گوال بال آگے گئے تھے انھون نے
جا متھرا کے باہر ڈیرے کیے اور کرشن بلدیو کی بات دیکھہ دیکھہ ات چنتا کر آپس مین کہنے لگے کہ اتنی ابیر نہانے کیون
لگی اور کس لیے اب تک نہین آئے سکا اتنے مین آنندکند سری کرشن چندر آملے اوس سمے ہاتھہ جوڑ بنتی کر اکرور بولے کہ
برج راج اب چل کے میرا گھر پوتر کیجیے اور اپنے بھگتون کو درشن دکھائی سکھہ دیجیے اتنی بات سنتے ہی ہر نے اکرور سے
کہا چوپائی پہلے سودہ کنس کی دیہو ۔ تب دیکھلاؤ اپنو گیہو ۔ سب کی بنتی کریو آے ۔ سن اکرور چلے سر نائی
چلے چلے کچھہ دیر مین وہان پہونچے جہان کنس سبھا کیے بیٹھا تھا انکو دیکھتے ہی سنگھاسن سے اوٹھہ نیچے آیا ات ہت سے
ملا اور بہتیرے آدر مان سے ہاتھہ پکڑ لیجا کے اپنے سنگھاسن پر بٹھائے کسل چھیم پوچھہ بولا کہ جہان گئے تھے وہان کی
بات کہو چوپائی سن اکرور کہو سمجھائی ۔ برج کی مہمان کہی نہ جائی ۔ کہا استتی کرون بڑائی ۔ بات تمھاری
سیس چڑھائی ۔ رام کرشن دونون ہین آئے ۔ بہت سمی بہ بھانتی لائے ۔ ڈیرا کیے ندی کے تیر ۔ اوتری آگے
بھاری بھیر ۔ یہ سن کنس پرسن ہو بولا کہ اکرور جی تم نے آج ہمارا بڑا کاج کیا جو رام کرشن کو لے آئے اب گھر جا بسرام کرو
اتنی کتھا کہہ سری سکدیو جی راجا پریچھت سے کہا کہ مہاراج کنس کی آگیا پائے اکرور جی لوٹ اپنے گھر گئے اور وہ سوچ بچار
کرنے لگا اور جہان نند اوپ نند تھے تہان اوسی سمے بلدیو اور گوبند نے پوچھا کہ جو آپ کی آگیا پاوین تو نگر دیکھہ آوین
یہ سن نند رائے جی نے پہلے تو کھانا انکو کچھہ مٹھائی نکال دی اور دونون بھائیون نے ملکر کھا لی پیچھے بولے کہ
اچھا جاؤ دیکھہ آؤ پر بلنب مت کیجیو ۔
اتنا بچن نند مہر کے مکھہ سے نکلتے ہی آنندکند دونون بھائی اپنے گوال بال سکھاؤن کو ساتھہ لے نگر دیکھنے چلے آگے
کچھہ دور دیکھین تو نگر کے باہر چارون اور بن اوپبن پھول پھل رہے ہین تن پر پکھی بیٹھے انیک انیک بھانت کی
من بھاونی بولیان بولتے ہین اور بڑے بڑے نرمل جل بھرے [illegible] کنول کھلے ہوئے [illegible]
کے جھنڈ کے جھنڈ گونج رہے [illegible]

اور بڑی بڑی باڑیون کی باڑون پر پنواڑیان لگی ہوئین بیچ بیچ رنگ رنگ کے پھولون کی کیاریان کوسون
تک پھولی ہوئین ٹھور ٹھور اندارون باولیون پر رہٹ چل رہے مالی میٹھے سُرون سے گا گا جل سینچ رہے ہین
یہ سوبھا بن اوپبن کی نرکھہ ہرکھہ پربھو سب گوالون سمیت متھراپوری مین پیٹھے دیکھا کہ اوس پوری مین چارون
اور تانبے کا کوٹ اور پکّی چوان چوڑی کھائین اسپھٹک کے چار پھاٹک تن مین اشٹ دھاتی کیواڑ کنچن جڑے ہین
طرح طرح کے لال پیلے ہرے دھورے پنچ کھنے ست کھنے مندر ایسے اونچے کہ آکاس سے باتین کر رہے جنکے سونیکے کلس کلسیون
کی جوت بجلی سی چمک رہی دھجا پتاکا پھہرا رہین جالی جھروکھون موکھون سے دھوپ کی سگندھ آ رہی
دوار دوار پر کیلے کے کھمبھ اور سونیکے کلس بھرے ہوے بندن وار بندھی ہوئی گھر گھر باجن باج رہے اور
ایک اور بھانت بھانت کے من چرت کنچن کے مندر راجہ کے نیارے ہی جگمگا رہے جنکی سوبھا کچھ برنی نہین
جاتی ایسی سندر سُہاونی متھراپوری کو سری کرشن بلدیو گوال بالون کو ساتھ لیے دیکھنے چلے دوہا پُری
دھوم متھرا نگر آوت نند کمار ٭ سن دھاے پور لوگ سب گرہ کو کاج بسار ٭ چوپائی اور جو متھرا کی سندری
سنت کان کرے اتر کھری ٭ کہین پرسپر بچن اوچاری ٭ آوت ہین بلبھدر مراری ٭ تن اکرو گیو ہین لین ٭
چلو سکھی دیکھین اب نین ٭ کو دکھات نہات ہی بجیے ٭ گہت سیس کو وا دُکھ تجیے ٭ کام کیل ہیہ کی بسراوے ٭
اودھے بھوگ سن بنا دے ٭ جیسے ہی تیسے اوٹھ دھائین ٭ کرشن درس دیکھن کو آئین ٭ سورٹھا
لاج کال ڈر دار کو گھر کن کو وا مین ٭ کوئی کھڑی دوار کو دوڑ گئین بھرت ٭ چوپائی ایسے جہان
تہان ٹھاڑھی نار ٭ سیہ بھوہ تا وین ہاتھ پسار ٭ نیل پین گورے بلرام ٭ پیتامبر اوڑھے گھنسیام ٭
یے بھانجے کنس کے داؤ ٭ ان نے اسر بہو ہنے کو ٭ سنت ہتین پرکھا رتھ جنا کو ٭ دیکھو روپ
نین بھر لیکو ٭ پورب جنم پُن کچھ کینھو ٭ سو بدہ پد درشن پھل دینھو ٭ اتنی کتھا کہہ شکدیو مُن بولے کہ مہاراج
اسی ریت سے سب پورباسی کیا استری کیا پُرکھ انیک پرکار کی باتین کہہ کہہ درشن کرتے ہوتے
تھے اور جس ہاٹ باٹ چوہٹے مین کرشن بلرام سب گوالون سمیت نکلتے تھے تنھین اپنے اپنے کوٹھون پر
کھڑے انند ہوا چندن چھڑک آنند سے وے پھول برکھاتے تھے اور یے نگر کی سوبھا دیکھ دیکھ
گوال بالون سے یون کہتے جاتے تھے کہ بھیا کوئی بھولیو مت اور جو کوئی بھولے تو پچھلے ڈیرے پر
جائیو اسمین کچھ دور جانے کے دیکھتے کیا ہین کہ کنس کے دھوبی دھوئے کپڑون کی لادیان لادے ہوئے
بھٹے لیے مدپیئے رنگ راتا کنس جس گاتے نگر کے باہر سے چلے آتے ہین انھین دیکھ کرشن چند نے

بلدیو جی سے کہا کہ بھیّا اکی سب چیز نہین لیجیے اور آپ پہر گوال بالون کو پہرا دیجیے سو لگاے دیجیے بھائی کو یون سنا سب مِل دھوبینکے پاس جاے بولے —

**چوپائی** ہمکو اُجل کپڑا دیہو ❊ راجہ مِل آوین پہر لیہو ❊ جو پہراون نرپ سون پہین ❊ تا مین تین کچھ تمکو دیہین ❊ اتنی بات کے سُنتے ہی اونمین سے جو بڑا دھوبی تھا سو ہنسکر کہنے لگا سو رتھا راکھین گہر جی نباے ہوۓ آو نرپ دوارون ❊ تب لیجو بٹ آے جو جیا ہو سو دیجیو ❊ **چوپائی** بن بن پہرت چراوت گیّا ❊ جات اہر کا مری اوڑھیا ❊ نٹ کو بھیکہ نباے آۓ ❊ نرپ امبر پہرن من لاۓ ❊ جُرکے چلے نرپت کے پاس ❊ پہراون لیبے کی آس ❊ نیک آس جیون کی جو تو ❊ کھو ون جیو و ہو ین سو ؤ ❊ یہ بات دھوبی کی سُنکر ہر فی پھر مُسکرائے اور کہا کہ ہم تو سُودھی چال سے مانگتے ہین تم اولٹی کیون سمجھتے ہو کپڑے دینے سے تمہارا کچھ نہ بگڑیگا پر ننت جس لابھہ ہوگا یہ بچن سن دھوبی جھنجھلا کر بولا کہ راجہ کے کپڑے پہرنیکا مکھہ تو دیکھہ میرے آگے سے جا نہین تو ابھین مار ڈالتا ہون اتنی باتکے سنتے ہی کرودھ کر سری کرشن چندر نے ترچھا کر ایک ہاتھ مارا کہ اوسکا سر بھٹا سا اوڑ گیا تب جتنے اوسکے ساتھی اور ٹہلوے تھے سبکے سب پوٹے موٹے لا دیان چھوڑ اپنا اپنا جی لی بھاگے اور کنس کے پاس جا پکارے کہ یہان کرشن نے سب کپڑے لے لیے اور آپ پہن بھائی کو پہنا ہی اور گوال بالون کو بانٹ دیجے سو لٹاے دلیے تس سمے گوال بال آت پرسن ہو ہو لگے اولٹے پلٹے بستر پہنتے دو پاکٹ کس پگ پہرے جہکا سو ٹھن بیلے باہمہ نالبن بھید جانت نہین ہنسی کرشن من ماہہ ❊ جو وہان سے آگے بڑھے تو ایک سوجی نے آے ڈنڈوت کر کھڑے ہو کر جوڑ کے کہا کہ مہاراج مین کہنے کو تو کنس کا سیوک کہلاتا ہون پر من سے سدا آپ ہی کا گن گاتا ہون آگیا ہوے تو مین کپڑے پہناؤن جس سے تمہارا داس کہاؤن —

اتنی بات اوسکے مکھہ سے نکلتے ہی سری کرشن انترجامی نے اوسے اپنا بھگت جان نکٹ بلا کے کہا کہ تو بھلے سمے آیا اچھا پہراے دے تب تو اوسنے جھٹ پٹ کھول او دھیر کر چھانٹ سے کر ٹھیک ٹھاک نباے جُنکے رام کرشن سمیت سبکو کپڑے پہراے دیے اوس کال نندلال اوسے بھگت وے ساتھہ آگے چلے —

**چوپائی** تہان سُداما مالی آیو ❊ آدر کر گھر اپنے لایو ❊ سب ہی کو مالا پہرائی ❊ مالی کے گھر بھی بدھائی

## ادھیاۓ تینتالیسوان کنس کو سوپن ہونیکے برن مین

سری شکدیو مُنی بولے کہ جبھی ناتہ مالی کی لگن دیکھہ من مین سری کرشن چندر اوسے بھگت پد دے وہان سے آگے جاے دیکھین تو سامنے ہی گلی مین ایک کوبڑی کیسر چندن سے کٹوریان بھر بہے جاتی ہین

جاے کا مدھین کو باٹ مین روکا یہ سماچار پاے کرودہ کر سہسر ارجن نے آے رکھہ کا سر کاٹ ڈالا کامدھین بھاگ اندر کے یہان گئی تب رینکا آے پت کی پاس کھڑی ہوئی دوہا مرکھسوٹ لوٹت پھرے بیٹھہ رہی گہہ پاے چھاتی پیٹے رودن کر بہہ بہہ کر تبا ے ۔

اوسکال رینکا کا رونا اور بلبلانا سن دسو دشا کے دکپال کانپ اوٹھے اور پرسرام جی کا تپ کرتے آسن ڈگا اور دھیان چھوٹا دھیان کے چھوٹتے ہی گیان کر پرسرام جی وہان آئے جہان پتا کی لوتھہ پڑی تھی اور ماتا پیٹتی کھڑی تھی دیکھتے ہی پرسرام جی کو مہاکوپ ہوا اسمین رینکا نے پت کے مارے جانے کا سب بھید بیپرسے رو رو کہہ سنایا یہ بات سن پرسرام جی اتنا کہہ وہان گئے جہان سہسر ارجن اپنی سبھا مین بیٹھا تھا کہ ماتا پہلے اپنی پتا کے بیری کو مارآؤن تب آئے پتا کو اوٹھاؤنگا اوسے دیکھتے ہی پرسرام کوپ کر بولے چوپائی ارے کوکرکل ورو ہی ۔ تات مارو کہہ دیکھو موہی ÷ ایسے کہہ جب پھر ساے پرسرام جی مہاکوپ مین آگئے تب وہ بھی دھنکھہ بان لے آ تکے سنمکھہ کھڑا ہو وہ دونون بلی مہاجدھ کرنے لگے انت کو لڑتے لڑتے پرسرام جی نے چار گھڑی مین سہسر ارجن کو مار گرایا پھر اوسکا کٹک چڑھ آیا تسے بھی اونھون نے کاٹ ڈالا پھر وہان سے آئے پتا کی گت کری اور ماتا کو سمجھایا پھر اوسی ٹھور پرسرام جی نے رودر جگ کیا تب سے وہ استھان کورچھیتر کہہ کر پرسدھ ہوا وہان جا کر جو کوئی گرہن مین اشنان دان تپ جگ کرتا ہے اوسے سہستر گن پھل ہوتا ہے ۔

اتنی کتھا کہہ سری شکدیو جی بولے کہ مہاراج اس پرسنگ کے سنتے ہی سب جدبنسیون نے ات پرسن ہو سری کرشن چندر جی سے کہا کہ مہاراج سگھر کورچھیتر کو چلیے اب بلمب نہ کیجئے کیونکہ پرب پر پہونچنا چاہیے اس بات کے سنتے ہی سری کرشن چند اور بلرام جی نے راجہ اوگرسین سے پوچھا کہ مہاراج سب کوئی کورچھیتر کو چلے گا یہان پوری کی چوکسی کو کون رہیگا راجہ اوگرسین نے کہا کہ انرودہ جی کو رکھہ چلیے راجہ کی اگیا پاے پربھو نے انرودہ کو بلاے سمجھا کر کہا کہ بیٹا تم یہان رہو گئو براہمن کی رچھا کر واو پرجا کو پالو ہم راجہ جی کے ساتھہ سب جدبنسی سمیت کورچھیتر نہا آوین انرودہ جی نے کہا کہ جو اگیا مہاراج ایک انرودہ جی کو پوری کی رکھواری کو چھوڑ سور سین بسدیو ادھو کرت برما اکرو آد چھوٹے بڑے سب جدبنسی اپنی اپنی استریون سمیت راجہ اوگرسین کے ساتھہ کورچھیتر چلنے کو اوپستھت ہوئی جس سمے راجہ اوگرسین نے کٹک سمیت پوری کے باہر ڈیرا کیا اوس کال سب جاے ملے تنکے پیچھے سے سری کرشن چندر بھی بھائی بھوجائی کو ساتھہ لے آٹھو پٹ رانی اور سولہ سہستر ایک سو رانی اور بیٹون پوتون سمیت جا کے ملے پربھو کے پہونچتے ہی راجہ اوگرسین نے وہان سے ڈیرا اوٹھایا اور راجہ اندر کی بھانت بڑے دھوم دھام سے آگے کو پستھان کیا ۔

اتنی کتھا کہہ سری شکدیو جی بولے کہ مہاراج کتنے ایک دنو مین چلے چلے سری کرشن چند رسب جدبنسیون سمیت آنند منگل سے کورچھیتر مین پہونچے وہان جاے پرب مین سب نے اشنان کیا اور جتھا شکت ہرایک نے ہاتھی گھوڑا رتھ پالکی بستر رتن ابھوکھن اَن دھن ادان دیا پھر وہان سبھون نے ڈیرے ڈالے۔

مہاراج سری کرشن چند اور بلرام جی کا کورچھیتر جانے کے سماچار پاے چہون اور کے راجا کٹمب سمیت اپنی اپنی سب سینا لے وہان آے آے سری کرشن بلرام جی کو ملے پھر سب کورو پانڈو بھی اپنا اپنا دل لے سب کٹمب وہان آملے اوس کال کنتی اور دروپدی جدبنسیون کے رنواس مین جاے سب سے ملین آگے کنتی نے اپنے بھائی بسدیو سے شنکھہ جاے کہا کہ بھائی مین بڑی ابھاگی جس دن سے مانگی اوسی دن سے دکھہ اوٹھاتی ہون جب سے بیاہ دی تب سے میری سدھ کبھی نہ لی اور رام کرشن جو ہین سب کی سکھدائی انھون نے بھی مجھے کچھہ دیا نہ آئی

مہاراج اس بات کے سنتے ہی بسدیو جی کریا کر آنکھین بھر بولے کہ بہن تو مجھے کیا کہتی ہے اسمین میرا کچھہ بس نہین کرم کی گت جانی نہین جاتی ہر اچھا پربل ہے دیکھو کنس کے ہاتھہ سے مین نے بھی کیا کیا دکھہ نہ پایا جو پائی بھوگ آئین سکل جگ آئے ہو گت دکھہ کردو دیکھہ جب بھاجائے۔

مہاراج اتنا کہہ بہن کو سمجھا بوجھا بسدیو جی وہان گئے جہان سب راجہ راجہ اوگرسین کی سبھا مین بیٹھے تھے اور راجہ درجودھن آدبڑے بڑے نرپ اور پانڈو اوگرسین ہی کی بڑائی کرتے تھے کہ راجہ تم بڑبھاگی ہو جو سدا ان سری کرشن چند کے درشن پاتے ہو اور جنم جنم کا پاپ گنواتے ہو جنھین شیو برنج آدسب دیوتا کھوجتے پھرتے سو پربھو تمھاری سدا ان رچھا کرین جنکا بھید جوگی جتی رکھہ من نہ پاوین سو ہر تمھاری اگیا لینے آوین جو ہین سب جگ کے ایس وہی تمھین نواتے ہین سیس۔

اتنی کتھا کہہ سری شکدیو جی بولے کہ مہاراج ایسے سب راجہ آئے آئے راجہ اوگرسین کی پرسنسا کرتے تھے اور دے جتھا جوگ سب کا سمادھان اسمین سری کرشن بلرام کا آنا سن نند اوپ نند بھی سب کٹمب سب گوپی گوپ گوال بال سمیت آن پہونچے اشنان دان سے سوچت ہو نند جی وہان گئے جہان بستر سمت بسدیو کی براجتے تھے انھین دیکھتے ہی بسدیو جی اوٹھہ کر ملے اور دونون سنے پرسپر پریم کر ایسے شنکھہ مانا کہ جیسے کوئی گئی بست پا کے شنکھہ مانے آگے بسدیو جی نے نند رائے جی سے برج کی پچھلی سب بات کہہ سنائی جیسے نند رائے جی نے سری کرشن بلرام جی کو پالا تھا

مہاراج اس بات کے سنتے ہی نند رائے جی نینون مین نیر بھر بسدیو جی کا مکھہ دیکھہ رہے اوس کال سری کرشن بلدیو جی پرتھم نند جسودا جی کو ڈنڈوت کر پھر گوال بالون سے جاملے تمان گوپیون نے ہر کا چند رکھہ نرکھہ اپنے

نین چاپورون کو سکھ دیا اور جیت کا پھل لیا۔

اتنا کہہ سری شکدیو جی بولے کہ مہاراج ایہ دیولی رونہی سری کرشن بلرام سے مل جو کچھ پریم نند اوپ نند جسودا گوپی گوپ گوال بالون نے کیا سو مجھسے کہا نہیں جاتا وہ دیکھتے ہی بن آوے نادان سکھو اسنیہہ مین تپٹ بیاکل دیکھ سری کرشن چندر بولے کہ سنو چوپائی مدہ بھگت جو پرانی کرے ۔ بھوساگر سو پرتھمے ترے ۔ تن من دھن تم ارپن کینھو ۔ نیہہ نرنتر کر موہہ چینھو ۔ تم سم بڑبھاگی ہین کوئی ۔ برہما رودر کن ہوئی ۔ جو گیشر کے دھیان نہ ایو ۔ تم سنگ رہت پریم بڑھایو ۔ ہون سب ہی کے گھٹ گھٹ رہون ۔ اگم اگادھ جو باتی کہون ۔ جیسے تیج جل پرتھمی بایو اکاس تکاہی دیکھین باتی تپہ ۔ ہاسب گھٹ مین جو میرا پرکاس سری شکدیو جی بولے کہ مہاراج جب سری کرشن چندر نے یہ بھید سب کو سنایا تب برج باسیوں کو دھیرج آیا۔

## ادھیائے تراسی دروپدی اور سری کرشن کی رانیوں کی سمباد کا برنن

سری شکدیو جی بولے کہ مہاراج جیسے دروپدی اور سری کرشن چندر کی استریوں مین باتین ہوئین سو ئی مین پرسنگ کہتا ہون تم سنو کہ ایک دن کورو اور پانڈو کی استریان سری کرشن چندر کی استریون کے پاس بیٹھی تھین اور پربھو کے چرتر اور گن گاتی تھین اسمین بات جو چلی تو دروپدی جی نے سری رکمنی جی سے کہا کہ ہے سندری کہو تو نے سری کرشن چندر جی کو کیسے پایا سری رکمنی جی بولین چوپائی سنو دروپدی تم چت لائے ۔ جیسے پربھو نے کیسے اوپائے ۔

میرے پتا کا تو یہ منورتھ کہ مین اپنی کنیا سری کرشن چندر کو دون اور بھائی نے راجہ سسپال کو دینی کا من کیا وہ برات لے بیاہنے کو آیا اور سری کرشن چندر جی کو مین نے برہمن بھیج بلایا بیاہ کے دن مین جیون گوری کی پوجا کر گھر کو چلی تیون سری کرشن چندر نے مجھے سب اسر دل کے بیچ سے اوٹھا کے لے رتھ مین بٹھاے اپنی بات لی تس پیچھے سماچار پائے سب اسر دل پربھو پر آئے ٹوٹا سو ہرنے سبھی ہی مار بھگایا مجھے لے دوارکا پدھارے وہان جاتے ہی راجا اوگرسین سورسین بسدیو جی نے بید کی بدھ سے سری کرشن چندر کے ساتھ میرا بیاہ کیا بیواہ کے سماچار پائے میرے پتا نے بہت سا جوتک بھجوا دیا۔

اتنی کتھا کہہ سری شکدیو جی نے کہا کہ مہاراج جیسے دروپدی جی نے سری رکمنی جی سے پوچھا اور اونھون نے کہا تیسے ہی ست بھاما جامونتی کالندی بھدرا ستیا متر بندا لچھمن آٹھ سری کرشن چندر جی کی سولہ ہزار ایک سو آٹھ پٹ رانیون سے پوچھا اور ایک ایک نے

سب سماچار اپنے اپنے بیواہ کا سب بیورے سمیت کہا۔

## ادھیائے چوراسی بسدیوجی کی جگ کرنیکی برنن مین

سری شکدیوجی بولے کہ مہاراج اب مین سب رکھون کے آنیکی اور بسدیوجی کے جگ کرنے کی سب کتھا کہتا ہون تم چت دے سنو کہ مہاراج ایکدن راجہ اوگرسین سورسین بسدیو سری کرشن بلرام سب جدبنسیون سمیت سبھا کیے بیٹھے تھے اور سب دیس دیس کے نریس وہان او بستے تھے کہ اس بیچ سری کرشن چند رانند کند کے درشن کی ابھلاکھا کر بیاس بسشٹ بسوامتر بامدیو پراسر بھرگ پلست بھردواج مارکنڈے آدی اٹھاسی سہسر رکھ وہان آئے اور تنکے ساتھ ناردجی بھی آئے اونھین دیکھتے ہی سبھا کی سبھا سب اوٹھ کھڑی ہوئی پن سب ڈنڈوت کر پابمبر کے پاوڑے ڈال سب کو سبھا مین لے گئے آگے سری کرشن چندر نے سب کو آسن پر بٹھاے پانون دھوے چرنامرت لے پیا اور ساری سبھا پر چھڑکا پھر چندن اچھت پشپ دھوپ دیپ نیبید کر بھگوان نے سب کی پوجا کر پرکرمان کی پھر ہاتھ جوڑ سنمکھ کھڑے ہو ہر بولے کہ دھن بھاگ ہمارے جو آپ نے گھر بیٹھے آے درشن دیا سادھو کا درشن گنگا کے اشنان کے سمان ہے جسنے سادھ کا درشن پایا اوسنے جنم جنم کا پاپ گنوایا۔

اتنی کتھا کہہ سری شکدیوجی بولے کہ مہاراج جو پائی سری بھگوان یہ بچن جب کہے تب سب رکھی بچارت رہے کہ جو پربھو ہے جوت سروپ اور سکل سرشٹ کرتا سو جب یہ بات کہے تب اور کی کسنے چلائی من ہی من جب سب سنون نے اتنا کہا تب ناردجی بولے چوپائی سنو سبھا تم سب من لائی ٭ ہر مایا جانی نہین جائی ٭ یے آپ ہی برھما ہو اوپجاتے ہین بشن ہو پالتے ہین شیو ہو سنگھارتے ہین انکی گت اپرم پار ہے اسمین کچھ کسی کی بدھ کام نہین کرتی پر اتنا انکی کرپا سے ہم جانتے ہین کہ سادھو کے سکھ دینے کو اور دشٹون کے مارنے کو اور سناتن دھرم چلانے کو بار بار اوتار لے پربھو آتے ہین۔ مہاراج جیون اتنی بات کہہ ناردجی بھاے اوٹھنے کو ہوئے تیون بسدیوجی ہاتھ جوڑ سنمکھ آے بولے کہ ہے رکھراج منکھ سنسار مین آے کیسے کرم سے چھوٹے سو کرپا کر کہیے یہ بات بسدیوجی کے مکھ سے نکلتے ہی سب رکھ من ناردجی کا مکھ دیکھ رہے تب ناردجی نے سنون کے من کا بھرم سمجھکر کہا کہ ہے دیو تو تم اس بات کا اچرج مت کرو سری کرشن کی مایا پربل ہے اسنے سنسار کو جیت رکھا ہے اسی سے بسدیوجی نے یہ بات کہی اور دوسرے بھی کہا ہے کہ جو جن جسکے پاس رہتا ہے وہ اوسکا گن پربھاؤ اور پرتاپ مایا کے بس ہو نہین جانتا جیسے چوپائی گنگا باسی انتے جاین ٭ تج کے گنگ کوپ جل نھاین ٭ یون ہی جادو بنسی ہین انہین بے نہین کچھ کرشن گت جانین ٭ اتنی بات کہہ ناردجی نے سنون کے من کا سندیہ مٹا بسدیوجی سے کہا

مہاراج شاستر مین کہا ہی کہ جو نر تیرتھہ دان برت جگ تپ کرتا ہے سو سنسار کے بندھن سے چھوٹ پرم گت پاتا ہی
اس بات کے سنتے ہی بسدیو جی نے پرسن ہو بات کی بات مین سب جگ کی سامان منگا کے اکٹھے کیے اور رکھیون منیون سے
کہا کہ کرپا کر جگ کا آرنبھ کیجیے مہاراج اتنا بچن سنتے ہی سب برہمنون نے جگ کا استھان بنائے سنوارا اس بیچ استریون
سمیت بسدیو جی بیدی مین جا بیٹھے اور سب راجا اور جادو جگ کی ٹہل مین آ اپستھت ہوئے۔

اتنی کتھا کہہ سری شکدیو جی نے راجہ سے کہا کہ مہاراج جس سمے بسدیو جی بیدی مین جا بیٹھے اوس کال بید کی بدھ سے
منیون نے جگ کا آرنبھ کیا اور بید منتر پڑھ پڑھ آہت دینے لگے اور دیوتا سدیہ آ لے آ بھاگ لینے لگے مہاراج جس
کال جگ ہونے لگا اوس کال ودھر کنر گندھرب بھیر دندبھی بجا بجا گن گاتے تھے چارن بندی جن جس بکھانتے
تھے اورسی آدی اپسرا ناچتی تھین اور دیوتا اپنے اپنے بیمانون مین بیٹھے پھول برساتے تھے اور ادھر سب منگلی لوگ گا بجا
منگلاچار کرتے تھے اور جاچک جیجے کار کرتے تھے اس مین جگ پورن ہوا اور بسدیو جی نے پورن آہت دے برہمنون کو پاٹمبر
پہرائے النکرت کر رتن دھن بہت سا دیا اور انھون نے بید منتر پڑھ پڑھ اشیرباد کیا اور سب دیس دیس کے
نریسون کو بھی بسدیو جی نے پہرایا اور جنوایا پھر اونھون نے جگ کی بھینٹ کر کر بدا ہو اپنی اپنی باٹ لی مہاراج سب
راجون کے جاتے ہی نارد جی بھی سارے رکھیسرون سمیت بدا ہوئے پھر نند رائے جی گوپی گوپ گوال بال سمیت جب بسدیو جی
سے بدا ہونے لگے اوس سمے کی کچھ بات کہی نہین جاتی ادھر تو بسدیو جی کر کر انیک پرکار کی باتین کرتے تھے اور
ادھر سب برج باسی وسکا بکھان وہ سکھ کچھ کہا نہین جاتا دیکھتے ہی بن آوے نِدان بسدیو جی اور سری کرشن چند
بلرام جی نے سب سمیت نند رائے جی کو سمجھائے بوجھائے پہرا اون پہرا بہت سا دھن دے بدا کیا۔

اتنی کتھا کہہ سری شکدیو جی بولے کہ مہاراج اس بھانت سری کرشن چندر اور بلرام جی پرب نہائے جگ کر سب
سمیت جب دوارکا پوری مین آئے تو گھر گھر آنند منگل ہونے اور بدھائے۔

## اودھیای پچاسی دیوکی کے مرتک پتر پانیکے برنن مین

سری شکدیو جی بولے کہ مہاراج ایکدن دوارکا پوری کے بیچ سری کرشن چندر اور بلرام جی جیون بسدیو جی
کے پاس گئے تیون ہی ان دونون بھائیون کو دیکھ یہ بات من مین بچار اوٹھ کھڑے ہوئے کہ کوروکشیتر مین نارد جی
نے کہا تھا کہ سری کرشن چندر جگت کے کرتا ہین اور ہاتھ جوڑ بولے کہ ہے پربھو الکھ اگوچر اناسی سدا انگ سنگی
تمھے کملا مائی بھی داسی تم ہو سب دیون کے دیو کوئی نہین جانتا تمھارا بھید تمھاری ہی جوت ہے سورج چندر
پرتھی آکاس تمھین کرتے ہو سب سرشٹی پرکاس تمھاری مایا ہے [illegible] سارے سنسار کو بھلا رکھا ہے لوگ مین

سرسن مین ایسا کوئی نہین جو اوسکے ہاتھ سے بچا ہو اتنا کہکر شکدیوجی بولے کہ ناتھ چوپائی کو ونہیہ بیٹھکر دیا
بیدن ماجھ لگا و دکھانے ؛ سنتر نیتر نہین کو تمہارو ؛ تنترنا ہمسو دربہار و ؛ پیرتھی بھار ہرن اوتہیو ؛ جنکے بست
بھیک سہو دھریو ؛ مہاراج ایسے کہکر بسدیوجی بولے کہ ہر کرپا سندہو دین بند ہو جیسی آپنے اننگ اتکہ تے ون کو مارا
تیسے کرپا کر میرا بھی نستار کیجیے جو بھو ساگر کے پار ہو آپ کے گن گاؤن سری کرشن بولے کہ ہے بپا تم گیانی ہو تیرتہ کی
بڑائی کیون کرتے ہو ٹک آپ ہی من مین بچار و کہ بھگوت کی لیلا اپرم پار ہے اوسکا پار آجتک کسی نے نہین پایا دیکھو
دوچوپائی گھٹ گھٹ ماتھ جوت ہوے رہے ؛ تا ہی سون جگ نرگن کہے ؛ آپی سرجے آپی ہرے ؛ سرجیو
باندہیو نہین پرے ؛ جیو اکاس بایو جل جرت ؛ پانچ تت سے دیہہ جو ہوت ؛ پربھو کی شکت مین یہ رچو
بیار ناتھ ہاتھ ایسی کہے

مہاراج اتنی بات سری کرشن چندر کے مکھ سے سنتے ہی بسدیوجی موہ بس ہو چپ کر رہے
تب پربھو وہان سے چل ماتا کے نکٹ گئے تو دیوکی جی پتر کا مکھ دیکھتے ہی بولین کہ ہے کرشن چندر آنند کند
ایک دکھ مجھے جب تب ستاوی ہے پربھو بولے کہ کیا دیوکی جی نے کہا کہ پتر تمہارے چھ بڑے بھائی جو کنس نے
مار ڈالے ہین اونکا دکھ میرے من سے نہین جاتا ہے

شکدیوجی بولے کہ مہاراج اس بات کے سنتے سری کرشن چندر یہ کہہ پاتال پوری کو گئے کہ ماتا تم اب چنتا
کرو مین اپنے بھائیون کو ابھی جاے لے آتا ہون پربھو کے جاتے ہی راجہ بل سماچار پاے آے ات دھوم دھام
سے پاٹمبر کے پاوڑے ڈالتے نج مندر مین لیگیا اور سنگھاسن پر بٹھاے راجہ بل نے چندن اچھت پشپ چڑھاے دھوپ
دیپ نیبید کر سری کرشن چندر کی پوجا کی پھر سنمکھ کھڑا ہو ہاتھ جوڑ استتی کر بولا کہ مہاراج آپکا آنا یہان کیسے
ہوا پربھو بولے کہ ست جگ مین مریچ نام ایک رکھ بڑے برہمچاری گیانی ست بادی اور ہر بھگت تھے اونکی
استری کا نام اورنا اوسکے چھ بیٹے تھے ایکدن وے چھؤن بھائی ترن اوستھا مین پرجاپت کے سنمکھ جا ہنسے اونکو
ہنستا دیکھ پرجاپت نے مہا کوپ کر یہ شاپ دیا کہ تم جاے اوتار لے اسر ہو اس بات کے سنتے ہی رکھ پتر اتی بھی کہا
پرجاپت کے چرنون پر جاے گرے اور بہت گڑگڑاے آت بنتی کر بولے کہ کرپا سندہو آپ نے شاپ تو دیا پر اب
کرپا کر کہیے کہ اس شاپ سے ہم کب موچھ پاوینگے اونکے دین بچن سن پرجاپت نے دیال ہو کہا کہ تم سری کرشن چندر
کے درشن پانے مکت ہوگے چوپائی اتنو کہت پران تج گئے ؛ تے ہرناکس کے سُت بھئے ؛ پن بسدیو کے
جنم پاے ؛ تنکو پھیر کنس نے آئے ؛ مرت تمہین پال آئی ؛ یہ تنہان راکھ گئی مہامائی ؛ اونکا دکھہ دیوکی

نے اسلیے ہم یہاں آئے ہیں کہ آپ بھائیونکو لیجائے ماتا کو دین اور اونکے چت کی چنتا دور کریں۔
سری شکدیو جی بولے کہ اتنا بچن ہر کے مکھ سے نکلتے ہی راجہ بل نے چھوٹون بالک لادیئے اور بہت سی بھینٹ آگے دھری
تب پر تھوہ وہاں سے بھائیون کو ساتھ لیے ماتا پتا کے پاس آئے ماتا پتر انکو دیکھکر پرسن ہوئی یہ بات کو سن ساری
پوری مین آنند ہوا اور انکا شاپ چھوٹا۔

## ادھیائے چھیاسی سوبھدرا جی کو ہرنے اور سری کرشن جی کو متھلا پوری جانے کے برنن مین

سری شکدیو جی بولے کہ راجہ جیسے دوار کا سے ارجن سری کرشن کی بہن سوبھدرا کو ہر نے گئے اور جیسے سری کرشن چند
متھلا پدھارے رہے تیسے مین کتھا کہتا ہون تم من لگاکے سنو کہ دیوکی کی بیٹی سری کرشن جی سے چھوٹی جسکا نام سوبھدرا
تھا جب بیاہن جوگ ہوئی تب بسدیو جی نے کتنے ایک کٹمبی اور سری کرشن بلرام جی کو بلاکے کہا کہ اب
کنیا بیاہن جوگ ہوئی کہو اب کسے دیجیے بلرام جی بولے کہ کہا ہے بیاہ بیر پریت سمان سے کیجیے ایک بات میرے
من مین آئی ہے کہ یہ کنیا درجودھن کو دیجیے تو جگ مین جس اور بڑائی لیجیے سری کرشن نے کہا کہ میرے بچار مین
آتا ہے کہ ارجن کو لڑکی دیجے تو سنسار مین جس لیجے۔ سری شکدیو جی بولے کہ مہاراج بلرام جی کے کہنے پر تو کوئی
نہ بولا سری کرشن چند جی کے مکھ سے بات کے نکلتے ہی سب پکار اوٹھے کہ ارجن کو کنیا دینا اُت اُتم ہے اس بات کے
سنتے ہی بلرام جی برا مانکر وہان سے اوٹھ گئے اور انکا برا ماننا دیکھ سب لوگ چپ ہو رہے آگے یہ سماچار پاکے ارجن
سنیاسی کا بھیکھ بنائے ڈنڈ کمنڈل لے دوارکا مین جائے ایک چھوٹا ٹھور دیکھ مرگ چھالا بچھائے آسن مار بیٹھا
چوپائی۔ چار ماس برکھا بھر رہیو۔ کاہو مرم نہ تاکو لہیو۔ اتتھ جان سب سیون لاگے۔ دلبشن سیت تاسون
انراگے۔ واکو بھید کرشن سب جانو۔ کاہوسون تن ناتھ بکھانو۔

مہاراج ایکدن بلدیو جی بھی ارجن کو ساد ھ سمجھکر لیواے لے گئے جیون ارجن بھوجن کرنے بیٹھے تیون چندر بدنی
مرگ نینی سوبھدرا جی درشٹ آئین دیکھتے ہی اودھر تو ارجن موہت ہو سبکی دیٹھ بچائے پھیر پھیر دیکھنے لگا اور
من ہی من یہ بچار کرنے کہ دیکھیے بدھاتا کب سنجوگ بدھ ملاوے اور اودھر سوبھدرا جی انکے روپ کی
چھٹا دیکھ ریجھ من ہی من یون کہتی تھی۔ چوپائی۔ ہر کو دُوربہ نہین سنیاسی۔ کہکارن یہ بھیا اوداسی۔
مہاراج اتنا کہ اودھر تو سوبھدرا جی گھر مین جاے پت کے ملنے کی چنتا کرنے لگی اور اودھر ارجن بھوجن کرکے
آپنے آسن پر آے پر یہ کے ملنے کی انیک انیک پرکار کی بھاونا کرنے لگا اسمین کچھ دن پیچھے ایک سمے شیورات کے
دن سب پور باسی کیا استری کیا پرکھ نگر کے باہر شیو پوجن کو گئے تہان سوبھدرا جی اپنی سکھی سہلیون سمیت

گئین اونکے جانیکا سماچار پاے ارجن بھی رتھ پر چڑھ دھنکھ بان لے وہان جاے اوپستھت ہوا سپریاسکھ مہاراج جیون شیو پوجن کر سکھیون کو ساتھ لے سو بھدرا جی پھرین تیون دیکھتے ہی سوچ سنکوچ تج ارجن نے ہاتھ پکڑ۔ سو بھدرا کو اوٹھاے رتھ مین بیٹھاے اپنی باٹ لی چوپائی سن کر رام کو بات کرپو پہل موسل کاندھے پر دھر لیو ۔ اتنےبین رکت سے کرے ۔ گُس ہم کاج بول اوچرے اب ہی جاے پرلے مین کر ہون ۔ بھواوٹھاے کر ماتھے دھر ہون ۔ میری بہن سو بھدرا پیاری ۔ تاکو کیسے ہرے بھکھاری ۔ ابھین جہان تینیاسی پاؤن ۔ تاکو ملت کل کھوج مٹاؤن ۔ مہاراج بلرام جی تو مہا کرودھ سے بک جھک ہی رہے تھے کہ اس بات کے سماچار پاے پردمن انرودھ شانب اور بڑے بڑے جادو بلدیو جی کے سنمکھ آے ہاتھ جوڑ جوڑ بولے کہ مہاراج ہمین آگیا ہوے تو شتر کو جاے پکڑ لادین ۔

اتنی کتھا سناے سری شکدیو جی بولے کہ مہاراج جس سمے بلدیو جی سب جد بنسیونکو ساتھ لے ارجن کے پیچھے چلنے کو اوپستھت ہوے اوس کال سری کرشن چندر جی نے جاے بلدیو کو سو بھدرا ہرن کا سب بھید سمجھاے اور اتی بنتی کر کہا کہ بھائی ارجن ایک تو ہماری پھوپھی کا بیٹا اور دوسرے پرم متر اوسنے جانے ان جانے سمجھے بن سمجھے یہ کرم کیا تو کیا ہمین لڑنا اوس سے کسی بھانت اوچت نہین یہ دھرم برودھ اور لوک برودھ ہے اس بات کو جو سنیگا سو کہیگا کہ جد بنسیون کی پریت ہے باؤ کی بھیت ۔

اتنی بات کے سنتے ہی بلرام جی سر دھن جھنجھلا کر بولے کہ یہ تمھارا ہی کام ہے کہ آگ لگاے پانیکو دوڑنا نہین تو ارجن کی کیا سامرتھ تھی جو ہماری بہن کو لیجاتا یہ کہ سن ہی من پچھتاے تاو پیچ کھاے بلرام جی بھائی کا مکھ دیکھ پہل موسل پٹک بیٹھ رہے اور اونکے ساتھ سب جد بنسی بھی ۔

سری شکدیو جی بولے کہ راجا ادھر تو سری کرشن چندر جی نے سبکو سمجھاے بوجھاے کے رکھا اور ادھر ارجن نے گھر جاے بید کی بدھ سے سو بھدرا کے ساتھ بیواہ کیا بیواہ کے سماچار پاے سری کرشن بلرام جی نے لسبابہوپن داس داسی ہاتھی گھوڑے رتھ اور بہت سے روپے ایک برہمن کے ہاتھ سنکلپ کر ہستنا پور بھیجدیا آگے سری مرلی منوہر بھگت ہتکاری رتھ پر بیٹھ متھلا کو چلے جہان سرت دیو بہولاسو نام راجہ اور ایک برہمن دو بھگت تھے مہاراج پربھو کے چلتے ہی نارد بیاس بامدیو اتر پرسرام آدکتنے ایک منی آن ملے اور سری کرشن چند کے ساتھ ہو لیے پر جس جس دیس مین پربھو ہو نکلتے تھے تہان کے راجہ آ آے پوج پوج بھینٹ دھرتے جاتے تھے نداں کتنے ایک دنون مین پربھو چلے چلے وہان پدھارے ہر کے آنے کے سماچار پاے وے دونون جیسے بیٹھے تھے ویسے ہی بھینٹ

لے اوٹھ دھائے اور سری کرشن چندر کے پاس آلے پربھو کا درشن پاتے ہی دونون جھپٹ دھرتی ڈنڈوت کر ہاتھ جوڑ سنمکھ کھڑے ہوات بنتی کر بولے کہ ہے کرپا سندھو آپ نے بڑی کرپا کی جو ہمین درشن دے پاون کیا اور جنم مرن کا نبیرا چکا دیا۔

اتنی کتھا کہہ سری شکدیوجی بولے کہ مہاراج انترجامی سری کرشن چندر اون دونو بھکتون کے من کی بھکت دیکھ دو سروپ دھارن کر دونون کے گھر رہے اور اونھون نے من مانا سب راو چاو کیا ہر نے کتنے ایک دن وہان ٹھہر اونھین ادھک سکھ دیا آگے پربھو اونکے من کا سب منورتھ پورا کر گیان دڑھا کے جب دوارکا کو چلے تب رکھ منن نتھیہ سے بدا ہوے اور ہر دوارکا مین جاے براجے۔

## ادھیاے ستاسی نرنارائن اور نارد جی کی سمباد کی برنن مین

اتنی کتھا سن راجہ پریچھت نے سری شکدیوجی سے پوچھا کہ مہاراج آپ جو آگے کہ آئے کہ بید نے پرم ایشر کی استت کی سو نرگن برمہہ کی استت بید نے کیونکر کی یہ مجھے سمجھا کر کہو جو میرے من کا سندیہ جاے سری شکدیوجی بولے کہ مہاراج سینئے کہ جینے بدھ اندری من پران دھرم ارتھ کام موچھ کو بنایا ہے سو پربھو سدا نرگن روپ رہتا ہے پر جب برہمانڈ رچتا ہی تب سگن سروپ ہوتا ہے اس سے نرگن سگن وہی ایک ایشر ہے۔

اتنا کہہ پھر سری شکدیوجی بولے کہ راجہ جو پرشن تمنے کیا سوہی پرشن ایک سمے نارد جی نے نرنارائن سے کیا تھا راجہ پریچھت نے کہا کہ مہاراج یہ پرسنگ مجھے سمجھا کر کہیے کہ میرے من کا سندیہ جاے شکدیوجی بولے کہ راجہ ست جگ مین ایک سمے نارد جی ستت لوک مین جہان نارائن انیک منو کے سنگ بیٹھے تپ کرتے تھے جا کر پوچھا کہ مہاراج نراکار برہمہ کی استت بید کس بھانت کرتے ہین سو کرپا کیجے نرنارائن بولے کہ سن نارد جو سندیہ تو نے مجھسے پوچھا یہی سندیہ ایک سمے جن لوک مین جہان سناتن اور رکھ بیٹھے تپ کرتے تھے وہان ہوا تھا تب سنندن منی نے کتھا کہہ سبکا سندیہ مٹایا نارد جی بولے کہ مہاراج مین بھی تو وہین رہتا ہون جو یہ پرسنگ چلتا تو مین بھی سنتا نرنارائن نے کہا کہ نارد جی تب تم سویت دیپ مین بھگوت کے درشن کو گئے تھے تبھین یہ پرسنگ چلا تھا اس تمنے نہین سنا۔ اتنی بات سن نارد جی نے پوچھا کہ مہاراج وہان کیا پرسنگ چلا تھا سو کرپا کر کہیے نرنارائن بولے کہ سنو نارد جب سبنے یہ پرشن کیا تب سنندن منی کہنے لگے کہ سنو جس سمے مہا پرلے ہو چودہ برہمانڈ جلا کار ہو جاتے ہین اوس سمے پورن برہمہ اکیلے سوتے رہتے ہین جب بھگوان کو سرشٹ کرنے کی اچھا ہوتی ہی تب اونکی سانس بید نکل کر استت کرتے ہین ایسے کہ جیسے کوئی راجہ اپنے استھان پر سوتا ہوا اور بندی جن بھوری

اوسکا جس گاے گا اوسکو جگا دینا اسلیے کہ چیتن ہو سکیگھر اپنے کارج کو کرے ۔

اتنا پرسنگ کہہ نرناراین بولے کہ سنو ناردہ پربھو کے مُکھ سے بید نکل کر یہ کہتے ہین کہ ہی ناتھ بیگ چیتن ہو سرشٹ رچو اور جیون کے من سے اپنی مایا دور کرو کہ جسمین وے تمھارے روپ کو پہچانین تمھاری مایا پربل ہی یہ سب جیون کو اگیان کر رکھتی ہی جو اوس سے چھوٹے تو جیو کو تمھارے سمجھنے کا گیان ہو ہی ناتھ تم بن اسے کوئی بس نہین کر سکتا ہی سب کے ہردے مین تم گیان روپ ہو براجتے ہو سو ئی مایا کو جیتا ہی یہ تو کسکی سامرتھ ہے جو اسکے ہاتھ سے بچے تم بسکے کرتا ہو سب جیو تمھین سے اوپتن ہو تمھین مین سماتے ہین جیسے کہ پرتھی سے سب بست اوتپن ہو پرتھی ہین مین مل جاتی ہی کوئی کسی دیوتا کی پوجا استت کرے پر وہ تمھاری ہی پوجا استت ہوتی ہے ایسے کہ جیسے کوئی کنچن کے انیک ابھرن بنائے انیک نام دھرے پر وہ کنچن ہی ہے تسی بھانت تمھارے انیک روپ ہین اور گیان کر دیکھیے تو کوئی کچھ نہین جدھر دیکھیے اودھر تمھین تم درسشٹ پڑتے ہو ناتھ تمھاری مایا اپرم پار ہے یہی ست رج تم تین گن ہو تین روپ دھار کر سرشٹ کو اوپجاے پال ناس کرتی ہی اسکا بھیو کسی نے نہ پایا ہے نہ پاویگا اس سے جیو کو اوچت یہ ہے کہ سب باسنا چھوڑ تمھارا دھیان کرے اسی مین اوسکا کلیان ہے ۔

مہاراج اتنا پرسنگ سُناے نرنارائن نے ناردجی سے کہا کہ ہے ناردجب سنندن منی نے پُراتن کتھا کہہ سبکے من کا سندیہہ دور کیا تب سونک اودنھون نے بید کی بدھ سے سنندن کی پوجا کی ۔

اتنی کتھا کہہ سری شکدیوجی بولے کہ ہے راجہ یہ نرنارائن نارد کا سمباد جو کوئی سنے گا سو نرسندیہہ مکت پدارتھہ پاویگا جو کتھا پورن برہمہ کی بیدنے گائی سوئی کتھا سنندن منی نے سونک آدمنیون کو سنائی پن وہی کتھا نرنارائن نے نارد کے آگے گائی نارد سے بیاس نے پائی بیاس نے مجھے پڑھائی سو مین نے اب تمھین سنائی اس کتھا کو جو جن سنے سنا ویگا سو من مانا پھل پاویگا جو پُن ہوتا ہے تپ جگ دان برت تیرتھہ کرنے مین سوئی پُن ہوتا ہی اس کتھا کے سُننے مین ۔

## ادھیای اٹھاسی مہادیوجی کو برکاسُر سے بچانیکے برنن مین

سری شکدیوجی بولے کہ مہاراج بھگوت کی ادبھت لیلا ہی اسے سب کوئی جانتا ہی کہ جو جن ہری کی پوجا کرے سو درد ری ہوئے اور دیو کو ملنے سو دھن وان دیکھو ہری کی کیسی ریت ہے لچھمی پت وہ گوری پت دی دھرے بن مال وہ بھبھوت بال پر چکرپانی وہ ترسول آپی لیے دھرنی دھر وے گنگا دھر مرلی بجاوین وے سنگی پیے بیکنٹھ ناتھ وے کیلاس پت بیرت پالین وہ سنگھارین ترچھین چندن وے لگاوین بھسم لیے پیتنے انبر دیا اوڑھے باگھمبر بید سین بید ہیکے

اگم انکا باہن گرڑا اونکا نندی بیے رہین گوال بالون ہین وے بھبوت پریتیون مین چوپائی دو آو پریجھو کی اولٹی ریت ٭ جت اچھا تت کیجیے پریت۔

اتنی کتھا کہہ سری شکدیوجی بولے کہ مہاراج راجہ جدھشٹر سے سری کرشن چندر نے کہا ہے کہ جو جدھشٹر مین الوگرہ کیا چاہون ہو لے ہو وی اوسکا سب دھن کھوتا ہون اسلیے کہ دھن ہین کو بھائی بندھو پتر استری آدسب کوشت... کرکے تج دیتے ہین تب اوسے بیراگ اوپجتا ہے بیراگ ہونے سے دھن جن کی مایا چھوڑ نرموہی ہو من لگاے میرا بھجن کرتا ہے بھجن کے پرتاپ سے اچل نربان پد پاتا ہے۔

اتنا کہہ پھر شکدیوجی کہنے لگے کہ مہاراج اور دیوتا کی پوجا کرنے سے من کامنا پوری ہوتی ہے پر مکت نہین ملتی ہے یہ پرسنگ سنا ے من نے پن راجہ نے پر چھت سے کہا کہ مہاراج ایک سمے کشپ کا پتر برکاسر تپ کرنیکی ابھلاکھا کر جیون گھرسے نکلا تیون پنتھ مین اوسے نارد مین ملے نارد جی کو دیکھتے ہی اوسنے ڈنڈوت کر ہاتھہ جوڑ سنمکھہ کھڑا ہو اتی ونتا کر پوچھا کہ مہاراج برہما بشن مہادیو ان تینون دیوتون مین کون سیگھر بر داتا ہے سو کرپا کر کہو کہ مین اونھین کی تپسیا کرون نارد جی بولے کہ سن برکاسر ان تینون مین مہادیو جی بڑے بردانی ہین انھین ریجھتے بلمب نہ لگتے دیکھو سیوجی نے تھوڑی سی تپ کرنے سے پرسن ہو سہسترارجن کو سہستر ہاتھہ دیلیے اور الپ ہی اپرادھ مین کرودھ کر اوسکا ناس کیا۔

اتنا کہہ نارد مین تو چلے گئے اور برکاسر اپنے استھان پر آ مہادیو کا اتی تپ جگ کرنے لگا سات دن کے بیچ اوسنے چھری سے اپنے سریر کا سب مانس کاٹ کاٹ ہوم دیا آٹھوین دن جب سر کاٹنے کا من کیا تب بھولا ناتھہ نے آ اوسکا ہاتھہ پکڑ کے کہا کہ مین تجھسے پرسن ہوا تیری اچھا مین جو آوے سو بر مانگ مین تجھے ابھی دونگا۔ اتنا بچن شیوجی کے مکھہ سے نکلتے ہی برکاسر ہاتھہ جوڑ کر بولا کہ دو یا اسیو بر دیجیے لیے جا سر رکھون ہاتھہ بھسم ہوکے سو پلک مین کرو کرپا نم ناتھہ ٭ مہاراج بات کے کہتے ہی مہادیوجی نے اوسے منہ مانگا بر دیا وہ بر پا شیوجی ہی کے سر پر ہاتھہ دھرنے گیا اوس کال مہادیو جی بھے کھاے آسن چھوڑ بھاگے اونکے پیچھے اسر بھی دوڑا مہاراج سدا شیو جہان جہان پھرے تہان تہان وہ بھی اونکے پیچھے لگا آیا نداِن آت بیاکل ہو مہادیو جی بیکنٹھہ کو گئے انکو مہا دکھت دیکھہ بھگت ہتکاری بیکنٹھہ ناتھہ سری مراری کر باندھان کر پاکر بر بھیکھہ دھر برکاسر کی سنمکھہ جاے بولے کہ ہے اسر راے تم انکے پیچھے کیون پیسرم کرتے ہو یہ مجھے سمجھا کہو اس بات کے سنتے ہی برکاسر نے سب بھید کہہ سنایا پر بھگوان بولے کہ ہی اسر راے تم سیانے ہو دھوکا کھاے یہ بڑے اچرج کی بات ہے اس ننگ منگے باوے بھانگ دھتورا کھانے والے جوگی کی بات کون ست مانے یہ سدا چھیم لگاے سرپ لپٹاے بھانگ بنگر کیے بھوت پریتیون کو سنگ لیے مسان

مین رہتا ہی اسکی بات کسکے جی مین سچ آوے ۔

مہاراج یہ بات کہہ سری ناراین بولے کہ ہی اسر راے جو تم میرا کہا جھونٹھہ مانو تو اپنے سر پر ہاتھہ رکھکر دیکھو مہاراج پربھو کے مکھہ سے اتنی بات سنتے ہی مایا کے بس اگیان ہو جیون برکاسر نے اپنے سر پر ہاتھہ دھرا تیون جلکر بھسم کا ڈھیر ہوا اسر کے مرتے ہی سرپور مین آنند کے باجن بجنے لگے اور دیوتا جے جے کار کر پھول برسانے اور بدیادھر گندھرپ کنر ہر گن گانے اوس کال ہر نے ہر کی ات استت کر بدا کیا اور برکاسر کو موچھہ پدارتھہ دیا ۔

سری شکدیوجی بولے کہ مہاراج اس پرسنگ کو جو سنیگے سناویگا سو نرسندیہہ ہر ہر کی کرپا سے پرم پد پاویگا ۔

## ادھیائی نواسی برہمن کے بالک ہر جانے اور ارجن اور سری کرشن کو لا دینیکے برنن مین

سری شکدیوجی بولے کہ مہاراج ایک سمے سرسوتی کے تیر سب رکھی منی بیٹھے تپ جگ کرتے تھے ادھین سے کسی نے پوچھا کہ برہما بشن مہیس ان تینون دیوتون مین بڑا کون ہی سو کرپا کر کہو اسمین کسی نے کہا کہ بشن کسی نے کہا کہ برہما پر سبنے مل ایک کو بڑا نہ بتایا تب کئی ایک بڑے بڑے رکھیش منیشیون نے کہا کہ ہم یون تو کسی کی بات نہین مانتے پر ہان جو کوئی ان تینون دیوتون کی پریکچھا کر آوے اور دھرم سرو پی کہی تو اوسکا کہنا ہم سب مانتے ہین ۔

مہاراج یہ بات سن سب نے پرمان کی اور برہما کے پتر بھرگ کو تینون دیوتون کی پریکچھا کرانیکو اگیا دی بھرگ منی اگیا پا پہلے تو برہم لوگ مین گئے اور چپ چاپ برہما کی سبھا مین جا بیٹھے اور نہ ڈنڈوت کی نہ استت نہ پرکرما کی راجہ برہما نے پتر کا اناچار دیکھہ مہاکوپ کر چاہا کہ سراپ دون پر پتر کی ممتا کر نہ دیا اوس کال بھرگ برہما کو رجوگن مین اشکت دیکھہ وہان سے اٹھہ کیلاش مین گیا اور جہان شیو پاربتی براجتے تھے تہان جا کھڑا رہا اسے دیکھہ شیو جی کھڑے ہو جیون ہاتھہ پسار ملنے کو ہوئے تیون یہ بیٹھہ گیا بیٹھتے ہی شیو جی نے ات کرودھہ کیا اور اوسکے مارنے کو ترسول ہاتھہ مین لیا اوس سمے پاربتی جی نے ات بنتی کر پانون پڑ مہادیو جی کو سمجھایا اور کہا کہ یہ تمھارا چھوٹا بھائی ہے اسکا اپرادھہ چھما کیجے کہا ہی

چھو پائی جو کچھو بالک سون پڑی ۔ سادھہ نہ کبھون من مین دھری ۔

مہاراج جب پاربتی جی نے شیو کو سمجھا کر ٹھنڈا کیا تب بھرگ مہادیو جی کو تموگن مین لین دیکھہ چل کھڑے ہوئے اور بیکنٹھہ مین گئے جہان بھگوان من موہن کے چھپر کھٹ پھولون کی سیج مین لچھمی جی کے ساتھہ سوتے تھے جاتے ہی بھرگ نے بھگوان کے ہردے مین ایک لات ایسی ماری کہ وے نیند سے چونک اوٹھے منی کو دیکھہ لچھمی کو چھوڑ چھپر کھٹ سے اوتر ہر نے بھرگ جی کا پانون سر انکھون سے لگا کے دابنے لگے اور کہا کہ ہی مہاراج میرا اپرادھہ چھما کیجے میرے کٹھور ہردے کی چوٹ تمھارے کومل چرن کمل مین انجانے لگی یہ دکھہ چت مین لیجے اتنا بچن پربھو کے مکھہ سے نکلتے ہی بھرگ جی ات

پرسن ہو استت کرنے لگا ہوے وہان آئے جہان سرسوتی تیر سب رکھمن بیٹھے تھے آتے ہی بھرگ جی نے تینون دیوتون کا سب بھید
جیون کا تیون کہہ سنایا اچو پاتی برہما جسمین لپٹا بنیو مہادیو تامس مین سانیو پوشن جو ساتک مانحہ بیردھان پتن تین
برڈ دیو نہین آن سنت رکھن کو سنو گیو سب ہی کے سن آنند بھیو پوشن پر سینا سبنے کری اچل بھگت ہر دے
مین دھری اتنی کتھا سنائے سری شکدیو جی نے کہا کہ مہاراج مین انتر کتھا کہتا ہون تم من لگا کے سنو کہ دوار کا پوری مین راجہ
اوگرسین تو دھرم راج کرتے تھے اور سری کرشن چند اور بلرام اونکے آگیا کاری راجہ کے راج کے سب لوگ اپنی اپنی دھرم
مین ساوہ دھان کاج کرم مین سگیان ہتے تھے اور آنند چین کرتے تھے تہان ایک برہمن بھی ات سوشیل دھرمشٹ رہتا تھا
ایک سمے اوسکے پتر ہو مر گیا وہ اوس مرے پتر کو لے راجہ اوگرسین کے دوار پر گیا اور جو اوسکے منہ مین آیا سو کہنے لگا کہ تم
بڑے ادھرمی پاپی ہو تمھارے ہی کرم دھرم سے پرجا دکھ پاتی ہے اور میرا بھی پتر تمھارے ہی پاپ اچرن سے مرا
مہاراج اسی بھانت کی انیک انیک باتین کہہ مرے لڑکے کو راج دوار پر رکھ برہمن اپنے گھر آیا آگے اوسکے آٹھ بیٹے
ہو کر مر گئے اور آٹھون بیٹون کو وہ اوسی ریت سے راج دوار پر رکھ رکھ آیا جب نوان پتر ہونے کو ہوا تب وہ
برہمن پھر راجہ اوگرسین کی سبھا مین جا سری کرشن چند کے سنمکھ کھڑا ہو پتر کے مرنے کا دکھ سمر رو رو یون کہنے لگا کہ
دھکار ہے راجہ اور اوسکے راج کو پھر دھکار ہے اون لوگون کو جو ادھرمی کی سیوا کرتے ہین اور دھکار ہے مجھے جو اس نگری
مین رہتا ہون جو ان پاپیون کے دیس مین نہ رہتا تو میرے پتر بچتے انھین کے ادھرم سے میرے پتر مرے اور کسی نے اونکی
مہاراج اسی ڈھب کی بہت سی باتین سبھا کے بیچ کھڑے ہو برہمن نے رو رو کہین پر کوئی کچھ نہ بولا انت کو ارجن سری کرشن چند
کے پاس بیٹھا سن نہ سکا پھر بولا کہ ہے دیوتا تو کسکے آگے یہ بات کہتا ہے او کیون اتنا کھید کرتا ہے اس سبھا مین کوئی ایسا نہین
ہے جو تیرا دکھ دور کرے آج کل کے راجہ آپ کارجی ہین پرجا کے دکھ نوارن نہین جو پرجا کو سکھ دین اور گو و برہمن کی رچھا کرین
ایسے کہہ ارجن نے پھر برہمن سے کہا کہ دیوتا اب تم اپنے گھر جاکے نشچنت ہو بیٹھو جب تمھارے لڑکا ہونیکا دن آوے تب
تم ہمارے پاس آئیو مین تمھارے ساتھ چلونگا اور لڑکیکو نہ مرنے دونگا —
مہاراج اتنی بات کے سنتے ہی برہمن جھنجھلا کے بولا کہ مین اس سبھا کے بیچ سری کرشن اور بلرام اور پردمن اور انرودھ
کے سوائے ایسا بلوان کسیکو نہین دیکھتا ہون جو میرے پتر کو کال کے ہاتھ سے بچاوے ارجن بولا کہ برہمن تو مجھے نہین جانتا
کہ میرا نام دھننجی ہے مین تجھسے پرتگیا کرتا ہون کہ جو مین تیرا سنت کال کے ہاتھ سے نہ بچاؤن تو تیرے مرے ہوے لڑکے جہان سے
پاؤن تہان سے لا تجھے دکھاؤن اور وے بھی نہ ملین تو گانڈیو دھنکھ سمیت اپنے تئین آگن مین جلاؤن —
مہاراج یہ پرتگیا کر ارجن نے جب ایسے کہا تب وہ برہمن سنتوکھ کر اپنے گھر گیا پن پتر ہونے کے سمے پھر ارجن کے نکٹ آیا اور

کال ارجن دھنکھ بان لئے اوسکے ساتھ اوٹھ دھایا آگے وہان جا اوسکا گھر ارجن نے بانون سے ایسا چھایا کہ جسمین پون بھی پردیس نکر سکے اور آپ دھنکھ بان لیے اوسکے چار و اور پھرنے لگا اتنی کتھا کہ سری شکدیو جی نے راجہ پریچھت سے کہا کہ مہاراج ارجن نے بہت سا اوپاے بالک کے بچانیکو کیا پر وہ نہ بچا اور دن بالک ہونے کے سمے روتا تھا اوس دن سانس بھی نلیا گننت پیٹ ہی سے مرا نکلا مرے لڑکے کو سن ارجن لجت ہو سری کرشن چند کے نکٹ آیا اور اوسکے پیچھے برہمن بھی آیا آتے ہی رو رو کر وہ برہمن کہنے لگا کہ اے ارجن دھکار ہے تجھے اور تیرے جتیب کو جو متھیا بچن کہہ سنسار مین لوگو نکو منہ دیکھاتا ہے اربے سینک جو تو میرے پتر کو کال سے نہ بچا سکتا تھا تو تونے پرتگیا کیون کی تھی کہ مین تیرے پتر کو بچاونگا اور اگر نہ بچا سکونگا تو تیرے مرے ہوے پتر سب لاونگا مہاراج اتنی بات کے سنتے ہی ارجن دھنکھ بان لے وہانسے اوٹھ چلا چلا جمنی پوری مین دھرمراج کے پاس گیا اسے دیکھ دھرمراج اوٹھ کھڑا ہوا اور ہاتھ جوڑ استت کر بولا کہ مہاراج یہان آپکا آگمن کیسے ہوا ارجن بولا کہ مین ایک برہمن کے بالک لینے آیا ہون دھرمراج نے کہا کہ یہان وے نہین آئے مہاراج اتنا بچن دھرمراج کے مکھ سے نکلتے ہی ارجن بدا ہو وہان سے سب ٹھور پھر اپر وسنے برہمن کے لڑکون کو کہین نہ پایا انت کو پچھتاے پچھتاے دوارکا پوری مین آیا اور چتا بنا دھنکھ بان سمیت جلنے کو اوپستھت ہوا اور اگن جلاے ارجن جیون چاہے کہ چتا پر بیٹھے تیون سری مرادی گرب پرہاری نے آے ہاتھ پکڑ اوہنس کے کہا کہ ہے ارجن تو مت جلے تیری پرتگیا مین پوری کرونگا جہان اوس برہمن کے پتر ہونگے تہان سے لاونگا مہاراج ایسے کہہ ترلوکی ناتھ رتھ پر بیٹھ ارجن کو ساتھ لے پورب دسا کی اور چلے اور سات سمندر پار ہو لوکا لوک پربت کے نکٹ پہونچے وہان جا رتھ سے اوتر ایک بہت اندھیری کندرا مین پیٹھے اوس سمے سری کرشن چندر نے سودرشن چکر کو آگیا دی کہ وہ کوٹ سورج کا پرکاش کیے پربھو کے آگے آگے مہا اندھکار کو ٹالتا چلا چوپائی تم تج لغیک آگے گئے وہ جل مین تہے جو بہت بھجے ٭ مہا ترنگ تا سومین بسے ٭ موند آنکھ بیتا مین دھسے ٭ پونچے جتہے سیس جی جہان ٭ کرشن ارجن پہونچے تہان ٭ جاتے ہی آنکھ کھول کر دیکھا کہ ایک بڑا لمبا چوڑا اونچا کنچن کا مندر ہے تہان سیس جی کے سیس پر رتن جڑت سنگھاسن دھر اوتس پر سیام گمن روپ سندر سروپ چندر بدن کمل نین کرٹ کنڈل پہنے نیت بسن اوڑھے پتیا سبرکا چھےبن مال کٹ مال دھرے آپ پربھو موہنی روپ بنائے بیٹھے ہین اور برہما رود اندر آدی سب دیوتا سنمکھ کھڑے استت کرتے ہین

مہاراج ایسا سروپ دیکھ ارجن اور سری کرشن چند جی نے پربھو کو ڈنڈوت کر ہاتھ جوڑ اپنے آنیکا سب کارن کہا اس بات کے سنتے ہی پربھو نے برہمن کے سب بالک منگا دیے اور ارجن نے دیکھ بھال پرسن ہو کر لیے تب پربھو نے کہا چوپائی تم دو میری کلا جو آہ ٭ ہر ارجن دیکھو بہت چاہ ٭ بھار اتارن بھو پر گئے ٭ سادھ سنت کو بہو سکھ دئے

اُسے ردیت تم سب سنگھار ہو چترنین کے کاج سنوار ہے پٹرے انس جو تم مین دوسے ہین وہ پورن کام تمہارے ہوئے ہین
اتنا کہہ بھگوان سے ارجن اور سری کرشن کو بالک لیا پوری آئے دو ہم آنندگھر آنند منگل ہوئے
اور بدھائی – اتنی کتھا کہہ سری شکدیوجی نے راجہ پریچھت سے کہا کہ مہاراج چوپائی جب یہ دھیان تنکے بیر ہویا

## ادھیائے نوے دوارکا بہار کے برنن مین

سری شکدیوجی بولے کہ مہاراج دوارکا پوری مین سری کرشن چندر سدا براجین رہے سب جدبنسیون کے گھر گھر
راجین سندر ناری بسن بھوکھن تے نو بھیکھ بنائے چو واچندن جرچ سوگندھ لگائے ہاٹ باٹ چوہٹے چھار بہار چھرکاوین
تہان دیس دیس کے بیاپاری انیک پدارتھ بیچنے کو لاوین جدھر تدھر پورباسی کتوہل کرین ٹھور ٹھور برہمن بید وچرین
گھر گھر مین لوگ کتھا پوران سنین سناوین سادھ سنت آٹھو جام ہرجس گاوین سارتھی رتھ گھوڑے جوت جوت راج دوار پر
لاوین ہتھی مہاتھی گج پت سوہت شور بیر راوت جودھا جادو راجہ کو جہار کرنے آوین گنی جن ناچین گاوین بجاوین رجھاوین
بندی جن جابل جس بکھان کرکے ہاتھی گھوڑے بستر شستر ان دھن کنچن کے رتن جٹت ابھوکھن پاوین –

اتنی کتھا کہہ سری شکدیوجی نے راجہ سے کہا کہ مہاراج اودھر تو راجہ اوگرسین کی راجدھانی مین اسی ریت بھانت بھانت کے کتوہل
ہورہے تھے اور ادھر سری کرشن چندر آنندکند سولہ ہزار ایک سو آٹھ رانیون کے ساتھ نت بہار کرین کبھی رانیان پریم
مین اتسکت ہو پربھو کا بھیکھ بناوین اور کبھی ہر اشکت ہو انکو سنگار ین اور جو پربھو لیلا کریا کرین سو مجھسے کہی نہین جاتی
وہ دیکھتے ہی بن آوے –

اتنا کہہ سری شکدیوجی بولے کہ مہاراج ایکدن رات کے سمے سری کرشن چندر سب رانیون کے ساتھ بہار کرتے تھے اور
پربھو کے نانا پرکار کے چرتر دیکھ کنرگندھرپ بین پکھاوج بجا بجا کے سب پربھو کے گن گاتے تھے اور ایک سماں ہو رہا تھا
کہ اسمین بہار کرتے کرتے جو کچھ پربھو کے من مین آیا تو سب کو ساتھ لے سروور کے تیر جا سندر سیتل جل کریڑا کرنے لگے آگے
جل کریڑا کرتے کرتے سب استری سری کرشن چندر کے پریم مین مگن ہو تن من کی سرت بھلائے ایک چکوا چکوی کو سروور کے
وار پار بیٹھے بولتے دیکھ بولین چوپائی ہے چکئی تو دکھ کیون کو وے ❊ پیہ بجوگ نین رین نسووے ❊ اَتِ بیاکل ہو
پیا پکارے ❊ ہم سون تو نج پیا سنبھارے ❊ ہم تو اونکی چیری بھئین ❊ ایسے کہہ آگے کو گئین ❊ –

پن سمدر سے کہنے لگین کہ ہے سمدر تو جو لمبی سانس لیتا ہے اور رات دن جاگتا ہے سو کیا تجھے کسیکا بجوگ ہے کہ چودہ رتن
گئے کا سوگ ہے –

اتنا کہہ پھر چندرمان کو دیکھ بولین کہ ہے چندرما تو کیون تن چھین من ملین ہو رہا ہے کیا تجھے راج روگ ہوا جو دن دن گھٹتا

بڑھتا ہی کہ سری کرشن چندر کو دیکھہ جیسی ہماری گت مت بھولی ہے تیسی تیری بھی بھولی ہے۔

اتنی کتھا کہہ سری شکدیو جی نے راجہ پرچھت سے کہا کہ مہاراج اسی بھانت سب رانیون نے پوَن میگھہ کو کلا پرت ندی ہنس سے انیک انیک باتین کہین سو جان لیجیے آگے سب استری سری کرشن چندر کے ساتھہ بہار کرین اور سدا ان سیوا مین رہین پربھو کے گن گاوین اور من بانچھت پھل پاوین پربھو گرہست دھرم سے گرہست آسرم چلاوین مہاراج سولہہ ہزار ایک سو آٹھہ سری کرشن چند کی رانی جو پرتھم بکھانی تھین ایک ایک رانی کے دس دس پتر اور ایک ایک کنیا تھی اور اونکی سنتان اگنت ہوئی سو میری سامرتھہ نہین جو اونکا بکھان کرون پر مین اتنا جانتا ہون کہ تین کروڑ اٹھاسی ہزار ایک سو پاٹھہ شالا تھین سری کرشن چند کی سنتان کے پڑھانے کو اور اتنے ہی پانڈے تھے آگے سری کرشن چندجی کے جتنے بیٹے پوتے ناتی ہوئے روپ بل پراکرم دھن دھرم مین کوئی کم نہ تھا ایک سے ایک بڑھکر ہوا اونکا برنن مین کہان تک کرون۔

اتنا کہہ رکھہ بولے کہ مہاراج مین نے برج اور دوارکا کی لیلا گائی یہ ہے سبکی سکھدائی اور جو جن اسے پریم سہت گاویگا سو نرسندیہہ بھگت مکت پدارتھہ پاویگا جو پھل ہوتا ہے تپ جگ دان برت تیرتھہ اشنان کرنے سے سو پھل ملتا ہی ہر کتھا سننے سنانے سے

سماپت